أَلَآ إِنَّ أَوْلِيَآءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ط

تذکرہ

# حضرت بہاءُ الدین زکریا ملتانیؒ

○

از

## نور احمد خان فریدی



علماء اکیڈمی شعبہ مطبوعات، محکمہ اوقاف پنجاب بادشاہی مسجد
لاہور

ناشر ——————— محمد یوسف گودایہ - ڈائریکٹر علماء اکیڈمی،
محکمہ اوقاف پنجاب، بادشاہی مسجد لاہور
فون - ۵۵۸۴۵

طبع اوّل ——————— مئی ۱۹۸۰ء

تعداد ——————— گیارہ سو (۱۱۰۰)

مطبع ——————— علمی پرنٹنگ پریس، ۱۷ ہسپتال روڈ،
لاہور۔

قیمت ——————— ۲۵ روپے



# فہرس

# پیش لفظ

حضرت شیخ الاسلام بہاءُ الدین ابو محمد زکریا سُہروردیؒ برِصغیر پاک و ہند کے عظیم صُوفیائے اسلام میں سے ہیں۔ آپ نے علم و فضل، اخلاق و کردار اور تعلیمات کے ذریعے دینِ اسلام کی عظیم الشان خدمات انجام دیں۔ آپ پُوری زندگی اتباعِ رسالت، تعلیم کتاب و حکمت اور تزکیۂ نفوس میں مصروف رہے۔ آپ نے انتہائی منظّم طریقے سے تبلیغِ اسلام کے فرائض انجام دیئے۔

حضرت بہاءالدین زکریاؒ کے سوانح حیات اور تعلیمات پر ایک جامع کتاب کی ضرورت تھی "شعبہ مطبوعات علماء اکیڈمی اوقاف پنجاب" نے اس مقصد کے لیے ایک منصوبہ تیار کیا اور ملک کے مشہور مؤلف جناب مولانا نور احمد خان فریدی سے مسودۂ کتاب تیار کرنے کے لیے کہا۔ موصوف نے یہ کام محنت سے انجام دیا اور تصوّف کے معروف مآخذ پر مبنی مسودہ تیار کیا۔ آپ اس موضوع پر ماضی قریب میں شائع ہونے والی کُتب کے مندرجات کو بھی زیرِ بحث لائے۔

اِس کتاب کو جدید طریقِ تحقیق پر لانے کے لیے ہم نے کافی محنت کی ہے۔ حوالہ جات و حواشی میں بھی یہی طریق کار اختیار کیا گیا ہے۔ اس سلسلے میں علماء اکیڈمی شعبہ مطبوعات اوقاف کے آفیسر تحقیق و مطبوعات جناب محمد نسیم عباسی صاحب نے محنت سے کام کیا ہے۔

ہم جناب ناظمِ اعلیٰ اوقاف پنجاب کے ممنونِ احسان ہیں کہ آپ نے اس کتاب کی اشاعت منظور فرمائی۔ ہم جناب مولانا نور احمد خان فریدی و دیگر اصحاب کے بھی شکر گزار ہیں، جنہوں نے اس کتاب کی تالیف، اشاعت و طباعت میں تعاون کیا۔

محمد یوسف گورایہ

ڈائریکٹر، عُلما اکیڈمی اوقاف، پنجاب، بادشاہی مسجد لاہور

یکم اپریل ۱۹۸۰ء

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# احوالِ واقعی

بیا و رید گر ایں جا بود زباں دانے
غریبِ شہرِ سخن ہائے گفتنی دارد

تاریخ اور سِیَر کی تدوین میں مُسلمان مؤرخین اور تذکرہ نویسوں نے جس حزم اور احتیاط سے کام لیا ہے، اُس پر پُوری قوم فخر کر سکتی ہے۔ البلاذری، الطبری، المسعودی، ابنِ خلدون۔ ابنِ صوقل، ابنِ خلکان، ابنِ کثیر، ابنِ اثیر، ابنِ خطیب، عوفی، اصطخری، الادریسی، یاقوتی المقدسی اور بشاری نے نہ صرف واقعات بلکہ اُن کی رواۃ تک درج کئے ہیں۔ یہ انہی اربابِ فضل و کمال کی کاوشوں کا صدقہ ہے کہ تاریخِ عالم کا قاری اسلامی دَور میں پہنچ کر ایسا محسوس کرتا ہے کہ گویا وہ حکایات و روایات اور افسون و افسانہ کی وادی سے گزر کر اب تاریخ کی دُنیا میں داخل ہُوا ہے۔ برِّ صغیر پاک و ہند کے مؤرخین کی جُہدِ مسلسل نے سونے پر سُہاگے کا کام کیا۔ میر علی شیر قانع، محمد قاسم فرشتہ، میر محمد معصوم بکھری، مستعد خان، مولانا نظام الدین، طاہر ٹھٹھوی، طباطبائی، ابوالفضل، ذکاء اللہ، مولانا شبلی نعمانی، سید سُلیمان ندوی، مولانا سید ابوظفر ندوی، مولانا عبدالرزاق اور مولانا اکبر شاہ خان صاحب نجیب آبادی نے تاریخ کی پُر پیچ وادیوں میں تحقیق و تجسس کی شمعیں کچھ اس انداز سے روشن کیں کہ برِّ صغیر پاک و ہند کے عہدِ ماضی کا جلال و جمال جگمگا اُٹھا اور ظن و تخمین اور شکوک و شبہات کے بھیانک سائے نظروں سے اوجھل ہو گئے۔ لیکن افسوس ہے کہ مؤرخین اور تذکرہ نویسوں کی صفوف میں اب ایسے لوگ گھس آئے ہیں جو تاریخ نویسی کی قدروں سے قطعاً نابلد ہیں اور تاریخی مقالات

اور تحقیقی مضامین کو قلم برداشتہ اس طرح سے لکھتے ہیں، گویا وہ کوئی افسانہ لکھ رہے ہیں۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا ہے کہ روز بروز تاریخ کا حلیہ بگڑتا جارہا ہے اور ایسے بے اصل اور جھوٹے قصّوں کو تاریخ و سیَر کا لباس پہنایا جارہا ہے جس سے اسلامی تہذیب و تمدّن کی اہانت ہوتی ہے اور اکابرِ اُمّت کی سیرتیں مسخ ہو رہی ہیں۔

پچھلے چند سالوں کی بات ہے کہ جب مولوی محمد شفیع صاحب مرحوم[1] حضرت شیخ الاسلام بہاء الدین زکریا قدس سرہ کا مقالہ مدون کرنے لگے، تو انہیں دفعتہً ایک بزرگ مخدوم بہاء الدین سے متعلق چند اقتباسات ملے کہ وہ موسیقی میں مہارتِ کاملہ رکھتے تھے۔ اور اُنہوں نے کئی سُریں بھی ایجاد کی تھیں۔ مولوی صاحب نے بغیر تحقیق کئے موسیقی کے اس شغف کو حضرت شیخ الاسلام سے منسوب کر دیا اور بڑی خود اعتمادی سے تحریر کیا کہ حضرت شیخ الاسلام موسیقی کے بڑے ماہر تھے اور آپ نے کئی سُریں ایجاد کی تھیں۔ حالانکہ شیخ الاسلام ایسے سلسلے کے شیخ الکل تھے، جس میں سماع کی اجازت نہیں تھی۔ بلکہ آپ کی خانقاہ کے درویش مولانا عراقیؒ پر اس لیے برہم ہوئے تھے کہ وہ عالمِ کیف میں شعر خوانی کرتے تھے۔ خلیق نظامی صاحب نے مشائخ سہروردیہ پر قلم اُٹھایا تو اُنہیں درویشوں کے طبقے سے نکال کر اُمراء و رؤساء میں شامل کر دیا اور مخدوم راجن قتالؒ جیسے بزرگ پر تلخ تنقید کی۔ ڈاکٹر شمیم محمود زیدی صاحبہ نے پی ایچ ڈی کا مقالہ احوال و آثار شیخ الاسلام بہاء الدین زکریاؒ مدون کرتے وقت کمزور روایات کا سہارا لیا۔

۱۹۵۴ء میں جب خاکسار نے حضرت شیخ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ کے حالات و تعلیمات پر کام کرنا شروع کیا تو اُس وقت انوارِ غوثیہ اور خلاصۃ العارفین کے علاوہ اور کوئی ایسی کتاب نہ مل سکی جس سے بندہ استفادہ کرتا۔ سیر العارفین، اخبار الاخیار اور خزینۃ الاصفیاء میں ایک ڈیڑھ صفحہ سے زائد مواد نہیں تھا۔ اس لیے بندہ نے حضرت کے حالات جمع کرنے کے لیے پاکستان کے تمام کُتب خانے کھنگولے۔ قدیمی کُتب خانوں میں کئی کئی دن بسر کئے۔ بھارت کے ناشرین سے بصُورتِ خاص کئی کتابیں منگوائیں۔ حضرت کے خلفاء کے ملفوظ مطالعہ کئے۔ فرامینِ شاہی جو حضرت کے

[1] ریٹائرڈ پرنسپل، اورنٹیل کالج لاہور۔

خانوادہ میں محفوظ چلے آتے تھے ، اُن کو کئی بار دیکھا اور پڑھا ۔ بالآخر کئی سالوں کی سخت محنت اور ریاضت کے بعد حضرت کے تذکرۂ جلیلہ کو مدوّن کرنے میں کامیاب ہُوا اور جب یہ تالیف زیورِ طباعت سے آراستہ ہو کر منظرِ عام پر آئی اور اہلِ علم وفضل کے مطالعہ سے گزری تو ہر طرف سے حضرت شیخ الاسلام کے عقیدت مندوں ، ادیبوں ، دانش وروں اور محققوں کے تعریفی مکتوبات آنے شروع ہُوئے ۔ جس سے خاکسار کی بڑی حوصلہ افزائی ہُوئی ۔ ان کرم فرماؤں میں پاکستان کے معروف ادیب و دانش ور پیر حسام الدین راشدی ، مشہور سکالر ڈاکٹر نبی بخش بلوچ ، مولانا جعفر شاہ پھلواری ، شیخ التفسیر المحدث والفقیہ پیر محمد کرم شاہ صاحب ایم اے الازہر ، پروفیسر اقبال احمد صاحب فاروقی ، حکیم محمد موسیٰ صاحب امرتسری ، غلام حسین صاحب قلندری خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں ۔

سب سے بڑھ کر جس بزرگ شخصیت کے تاثرات نے متاثر کیا ، وہ حضرت امیرِ شریعت سیّد عطاء اللہ شاہ صاحب بخاری علیہ الرحمۃ تھے ۔ ٹبی شیر خاں ( ملتان ) کی ایک مسجد میں اتفاقیہ اُن سے نیاز کا شرف حاصل ہوا ۔ بڑے تپاک سے گلے لگا کر ملے اور فرمایا :

" آپ نے یہ تذکرہ لکھ کر حضرت شیخ کی قبر کو غسل دیا ہے ۔ خُدا کی قسم ! آپ کی کتاب کے مطالعہ سے ہی پہلی دفعہ مجھے پتہ چلا ہے کہ شیخ کا مقام کیا تھا ۔"

چنانچہ اس سلسلے کی دُوسری کتاب " صدرالدین عارف " مدوّن ہُوئی تو اس کی تقریظ حضرت شاہ جیؒ نے ہی تحریر فرمائی ۔ حضرت شیخ الاسلام کا تذکرہ صرف ایک ہزار کی تعداد میں طبع ہُوا تھا ، جو اب تقریباً ناپید ہو چُکا ہے ۔ ۱۹۵۴ء سے اب تک جن لوگوں نے حضرت کی سوانح حیات اور تعلیمات پر کام کیا ہے ۔ اُن سے دانستہ یا نادانستہ طور پر ایسی لغزشیں ہُوئی ہیں کہ حضرت کے حالات اور تعلیمات پر نظرِ ثانی کی ضرورت محسوس ہو رہی ہے ۔ اگرچہ بندہ کی عمر اب تصنیف و تالیف کی نہیں ۔ آنکھوں پر موتیا کا حملہ ہو چُکا ہے ۔ تاہم احباب کا اصرار ہے کہ شیخ الاسلام کے تذکرہ کو از سرِ نو بڑے اہتمام سے لکھوں اور جو غلط باتیں حضور سے منسوب کی گئی ہیں ، اُن کا مسکت جواب دُوں ۔ مَیں ابھی کچھ طے نہ کر پایا تھا کہ ایک دن لاہور سے محکمہ اوقاف کے ڈائریکٹر علماء اکیڈیمی ڈاکٹر محمد یوسف گورایہ صاحب کا فون آیا کہ مَیں نے آپ کی تصنیف " تذکرہ حضرت شیخ الاسلام بہاء الدین زکریا قدس سرہٗ کا گہری نظر سے مطالعہ کیا ہے ۔ آپ کا قلم

بڑے ادب سے چلتا ہے اور صوفیاء کرام کے حالات کے لیے بڑا موزوں ہے۔ محکمہ اوقاف حضرت شیخ الاسلام کا تذکرہ بڑے اہتمام سے طبع کرانا چاہتا ہے۔ اگر آپ اس کے حقوقِ اشاعت محکمہ اوقاف کو فروخت کرنا چاہیں تو محکمہ مبلغ تین ہزار روپے آپ کی نذر کر سکے گا۔

میرے لیے یہ بڑے اعزاز کی بات تھی کہ میری کوئی تصنیف عُمدہ کتابت و طباعت سے سرکاری طور پر طبع ہو۔ اس لیے خاکسار نے بلا تردد محکمہ اوقاف کی یہ پیش کش قبول کر لی اور اس تذکرۂ جلیلہ سے حشو و زوائد کو خارج کر کے اور غیر محتاط مصنفین کی قلمی بے اعتدالیوں کا جائزہ لے کر ایسا گنجینۂ معرفت پیش کیا ہے کہ اللہ والوں سے عقیدت و محبت رکھنے والوں کی آنکھیں ٹھنڈی ہوں گی۔ اور محدّب چشموں سے دیکھنے والے ناقدین کو بھی "خطا این جاست" کہنے کا موقعہ نہیں ملے گا۔ بندہ یہ دعوےٰ نہیں کرتا کہ یہ تذکرہ ہر اعتبار سے شیخ الاسلام قدس سرہٗ کی جامع سیرت ہے۔ بندہ نے نقشِ اوّل انتہائی پریشانی، ضعیفی اور بیماری کے ایام میں لکھا تھا، جبکہ پِتّا کے اپریشن اور جگر کے عوارض سے حافظہ نے جواب دے دیا تھا اور اب ضعیفی اور بیماری کے ساتھ ساتھ موتیا کا حملہ اتنا شدید ہے کہ لکھنے لگتا ہوں، تو آنکھوں میں پانی آجاتا ہے اور سَر درد کرنے لگتا ہے۔ تاہم آنے والے دَور کے مصنفین اور محققین کے لیے راہ ضرور ہموار کر دی ہے۔ جب بھی کوئی دانشور یا ادیب اس موضوع پر قلم اُٹھائے گا یہ تذکرۂ جمیل اُس کے لیے مآخذ کا کام دے گا۔ خاکسار کے لیے یہی اعزاز کافی ہے۔ وَمَا تَوْفِيْقِىْ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِىِّ الْعَظِيْم

خاکسار **نُور احمد خان فریدؔی** عفی عنہ



# تقریب

**از حضرتِ علّامہ مولانا عبدالرشید صاحب طالوتؒ**

مسلمانوں کو مشرقِ وسطیٰ میں فرمانروائی کرتے بمشکل سات سو سال ہی گزرتے تھے کہ دفعتہً ترکستان کی سطوح مرتفع سے ایک تیرہ اور پرہول گھٹا مغلوں کی صورت میں نمودار ہوئی جو دیکھتے ہی دیکھتے اسلامی ممالک کے بلند و پست پر چھا گئی۔ اس کی بے پناہ برق سامانی نے کسی کو سنبھلنے کا موقع نہ دیا۔ خوارزم شاہ حرفِ غلط کی طرح مٹا دیا گیا۔ مستعصم کی اکڑی ہوئی گردن کچل دی گئی۔ بغداد کی اینٹ سے اینٹ بجا دی گئی۔ قریب تھا کہ اسلامی عظمت و اقتدار کا چراغ باطل کے اس تیز و تند طوفان کے ہاتھوں ہمیشہ کے لیے گل ہو جاتا کہ صوفیاء کا مقدس گروہ خدا کی تحمید و تہلیل کو سپر بنائے اور خلقِ محمدی کی ننگی تلوار ہاتھ میں لیے مغلوں کے ہلاکت خیز لشکر اور قرامطہ کے خوفناک جتھوں سے ٹکرانے کے لیے اپنے حجروں اور خانقاہوں سے نکل پڑا۔ درندوں سے بھرے ہوئے گھنے جنگل، افعی کی طرح پھنکارتے ہوئے مہیب دریا، تپتے ہوئے لق و دق صحرا۔ بلند و بالا، لنڈ منڈ پہاڑ، اُن کا راستہ روکنے کے لیے آگے بڑھے۔ قدم قدم پر مصائب و آلام کی فلک بوس فولادی دیواریں حائل ہوئیں۔ مگر یہ عجیب دل گروہ کے لوگ تھے کہ ناپیدا کنار دریاؤں کو دو نیم کرتے اور سر بفلک پہاڑوں کو رائی بناتے بڑھتے ہی گئے۔ ان کی طمانیت بخش اور جرأت آفریں صدا ملتِ اسلامیہ کے سرگرداں اور ژولیدہ حال گروہوں میں بانگِ درا بن کر گونجی۔ اقوامِ عالم کی تقدیروں کو بدلنے اور نوعِ انسانی کے عروقِ مردہ میں زندگی کی نئی لہر دوڑانے والے مسیحا نفسوں کے فولاد نے شوکتِ شاہی کے لوہے کو کاٹ کر رکھ دیا۔ ان کی ہیبت اور سطوت سے وہ سیلاب جو سندھ اور نیل کے کناروں کو اپنی لپیٹ میں لے رہا تھا، تھم گیا۔ وہ خوف ناک

گھٹا جو شدت سے دولِ اسلامیہ کے مطلع پر چھا رہی تھی، آئینہ رحمت بن کر رہ گئی۔ وہ خون آشام تلواریں جو مسلمانوں کو ختم کرنے کے لیے نیام سے نکلی تھیں، اسلام کی محافظ بن گئیں اور ملتِ اسلامیہ کے اقتدار کی گرتی ہوئی دیوار کو سہارا مل گیا۔

ع پاسباں مل گئے کعبہ کو صنم خانے سے

ان مجاہدین اور مبلغین میں جنوبی ایشیا کے رجلِ عظیم ——— حضرت شیخ الاسلام بہاء الدین زکریا رحمۃ اللہ علیہ اور اُن کے خلفاء کو خاص امتیاز حاصل ہے۔ یہ وہ قدسی نفوس تھے جن کا پیکر صناعِ ازل نے عشق کے خمیر سے تیار کیا تھا۔ جو اپنے سینوں میں پارے کی طرح بے تاب دل رکھتے تھے۔ یقین اُن کا ایمان اور عشق اُن کی سپر تھی۔ اسلام کی عظمت کی سربلندی کے لیے یہ ملکوتی انسان قندیلِ ایمان لے کر SIX HUNDRED SOLDIER SAINTS[1] (چھ سو درویش مجاہدین)، کی شکل میں بنگال کی رزم گاہ میں بجلی بن کر گوڑ گوبند کے لشکر پر کوندے اور کبھی جمالِ خداوندی کا مظہر بنے۔ انڈونیشیا، فلپائن اور چین کے قریہ قریہ میں دعوتِ حق دیتے نظر آئے۔ جو رضائے الٰہی کے لیے بحرِ ہند کے طوفانوں سے اُلجھے۔ سیام اور برما کی پہاڑیوں سے ٹکرائے اور ظلمات ——— کے پردوں کو چاک کرتے ہوئے وہاں تک پہنچے، جہاں تک تخیلِ انسانی کی رسائی ہو سکتی ہے۔ الغرض کشمیر، سندھ، گجرات، دکن، بنگال اور مشرقِ بعید کی بھولی بھٹکی مخلوق کو اسلام سے متعارف کرانے میں ہمارے شیخ الاسلام کا بڑا حصہ ہے۔

آپ نے ملتِ اسلامیہ کی اُس وقت نگہبانی فرمائی، جب اغیار و اعداء نے اس پر زندگی کی ساری راہیں مسدود کر دی تھیں۔ گو آپ کی باعظمت شخصیت کے احترام کا غیر معمولی جذبہ ہر وقت ہمارے قلب و دماغ پر شدت سے طاری و ساری رہتا ہے اور پھر آپ کا کوہ وقار اور فلک بوس مقبرہ بھی اپنی عظمت و جلالت کی زندہ تصویر بنا، اہلِ ملتان سے خراجِ عقیدت وصول کرتا رہتا ہے۔ تاہم ایک بہت بڑی فروگذاشت جو ہمارے مؤرخین سے ہوتی رہی ہے وہ یہ ہے کہ کسی نے آج تک حضرت کے حالات و تعلیمات کو اس طرح نہیں لکھا، جس کی آپ کی

---

[1] تاریخ بنگال، مرتبہ جادو ناتھ سرکار، جلد دوم، ص ۶۸ تا ۷۰۔

ذاتِ گرامی مستحق تھی۔ بالخصوص اُردو کا دامن تو ملّتِ اسلامیہ کے اس "رجلِ عظیم" کے ذکر سے ایک طرح بالکل تہی ہے اور ہمیں بصد ندامت یہ اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ ایسی بلند پایہ شخصیت پر اب[1] تک کوئی کتاب شائع نہیں ہو سکی۔

فریدی صاحب نے حضرت شیخ الاسلامؒ کا تذکرہ لکھ کر ملّتِ اسلامیہ پر بالعموم اور اہلِ پاکستان پر بالخصوص بڑا احسان کیا ہے۔ یہ سیرت مُردہ دلوں میں ایک نئی رُوح پھونکتی ہے، زندگی کا نیا ولولہ پیدا کرتی ہے اور قارئین کو اپنے اسلاف کے نقشِ قدم پر چلنے کی ترغیب دیتی ہے۔ حضرت شیخ الاسلامؒ کا یہ تذکرۂ جمیلہ اس نئی ملّت کے لیے درسِ حیات ہے۔ جو برِّصغیر پاک وہند میں پروان چڑھ رہی ہے۔ مولانا فریدی مسلمانوں کو پھر تصوّف کے اُس چشمۂ حیات پر لے آئے ہیں جس سے اسلامی دُنیا بُعدو ہجر اختیار کر چکی تھی۔ آپ نے اصطلاحاتِ صُوفیہ خاص کر وارداتِ عشق اور کشف وکرامات سے متعلق گہری واقفیت بہم پہنچائی ہے اور پھر جہاں تک اُن کا تعلق آیاتِ قرآنی کے ساتھ تطبیق سے ہے، وہ بھی کافی غور و فکر اور وسیع مطالعہ کے اثرات کی حامل ہے۔

اگرچہ یہ کتاب ایک ولی اللہ کی سچّی رُوح پرور، ایمان افروز اور حیرت انگیز داستان ہے، اس کے باوجود مولانا نے اسے خشک اور مغلق نہیں ہونے دیا۔ زبان اور طرزِ بیان عموماً سلیس، شگفتہ، دل کش اور ادیبانہ ہے۔ عنوانات تنوّع اور ندرت کے حامل ہیں۔ مثال کے طور پر چند ایک عنوانات ملاحظہ ہوں۔

قبۂ ابیض۔ یاساریۃ الجبل۔ اِتّبِع سَبِیلَ مَنْ اَنَابَ اِلَیّ۔ جہاد کا سفرِ عام۔ صبحِ سعادت۔ قران السعدین۔ کاسۂ شیر۔ یارانِ طریقت۔ آہ شیخِ بخارا۔ میر حسینی کجاست ؟ بیابیا عراقی۔ یکے از چہار یار۔ بخارا کا مُسافر۔ وارداتِ عشق۔ تصفیۂ قلب۔ خضرِ راہ۔ کیفیتِ ذکر۔ تجلیاتِ حق۔ ثمراتِ عشق۔ عشق کی وادی میں۔ نارِ نمرود کی غلط تاویل۔ اسرارِ دوست فاش مکن۔ آنانکہ خاک را بنظر کیمیا کنند۔ کسے جمالِ خویش بدیگرے نمی دہد۔

آخر میں جنوبی ایشیا کے اُن تمام آستانوں کی فہرست دی گئی ہے، جنہیں اس درس گاہ سے

---

[1] یعنی ۱۹۵۰ء تک۔ (مؤلف)

روحانی نسبت کا شرف حاصل ہے۔ "آسمانِ غوثیت کے تابندہ ستارے" اس کا عنوان ہے۔ دراصل اس میں حضرت کے یارانِ بے ریا اور لاکھوں جان نثاروں میں سے صرف ان شخصیتوں کو لیا گیا ہے۔ جن کا ذکر تاریخ اور سِیَر کی کُتب میں ملتا ہے۔ جن اولیاء اللہ نے اس خانوادے سے منسلک ہونے کے باوجود ساری زندگی گمنامی میں بسر کر دی ہے اور اُنھوں نے کہیں اپنے آپ کو منظرِ عام پر نہیں آنے دیا۔ ان تک مصنّف کی رسائی کیسے ہو سکتی تھی ؟ بہر حال اتنا بھی غنیمت ہے کہ مولانا نے مشرق اور مغرب کے کُتب خانے چھان کر سلسلۂ سہروردیہ کے بکھرے ہوئے لولوئے شاہوار ایک لڑی میں پرو دیئے ہیں۔

مولانا کی یہ کاوش اپنی افادیت کے سبب بے حد اہم ہے۔ المختصر کتاب کا ہر ورق اسرار و معارف اور فکر و عبرت کا آئینہ دار ہے۔ مَیں محرک اور مصنّف دونوں کے لیے دُعائے خیر کرنا اسلامی اور اخلاقی فرض تصوّر کرتا ہوں۔ خُدا کرے یہ خدمت ان حضرات کے لیے نجاتِ اُخروی کا ذریعہ اور ملّتِ اسلامیہ کے لیے ہدایت کا موجب بنے۔ اور قوم اس مجلّہ کی ورق گردانی کی بدولت گہری نیند سے جاگے اور ان اسباب پر غور کرنے لگے، جنھوں نے اسے کہاں سے کہاں تک پہنچا دیا۔ آمین یا ربّ العالمین !

"طالوت"



# حضرت شیخ الاسلام کا علمی و روحانی مقام

روحانیت کا وہ آفتاب عالمتاب!

- جو اُفقِ ملتان سے طلوع ہُوا اور اُس کی ضیاء نے تمام دُنیا کو منوّر کر دیا۔
- وہ جس نے خانقاہوں کو اُن کی چھنی ہُوئی عزّت بخشی اور شریعت و طریقت کے مابہ الامتیاز کو واضح کیا۔
- وہ جس نے خود پرستی کے اُن بُتوں کو توڑ کر چکنا چُور کر دیا، جنہوں نے شریعت اور طریقت کے درمیان دیوار کھڑی کر دی تھی اور خدا پرستوں کو خود پرستی کا بیمار بنا دیا تھا
- وہ جس نے ملتان کے قلعہ شاہی میں بہت بڑی درس گاہ کی بُنیاد رکھی۔ جس میں نہ صرف شرعی علوم کی تعلیم دی جاتی تھی۔ بلکہ اسلام کی حقانیت کو واضح کرنے اور اکنافِ عالم میں توحید کی شمعیں روشن کرنے کے لیے مبلغین کی جماعتیں تیار کی جاتی تھیں۔
- وہ جوّادِ اعظم!

جس کے خلفاء ہزاروں روپے کا سامانِ تجارت خرید کر سوداگروں کے بھیس میں انڈونیشیا، فلپائن اور چین تک کا سفر کرتے اور تجارت کے ساتھ ساتھ وہاں کے عوام کو اسلام سے روشناس بھی کراتے تھے۔

- وہ شیخ کامل، جس کے زہد و تقویٰ کا یہ عالم تھا کہ اُس کی لونڈیاں چکّی پیسنے بیٹھتیں تو قرآن ختم کر کے اُٹھتی تھیں۔
- وہ مُرشدِ ارشد جو مرید کرتے وقت اس امر کی بیعت لیتا تھا کہ وہ جو کسب کرتا ہے، اس میں بد دیانتی نہیں کرے گا۔
- وہ خدا یاد درویش! جس کے رُعب سے سلطان ناصر الدین قباچہ ترساں و لرزاں رہتا تھا۔

- وہ جس نے اسلامی تاریخ کا رُخ موڑ دیا۔
- وہ جس نے فکر و نظر میں انقلاب پیدا کر دیا۔
- وہ جس نے قلب و رُوح کو نئی زندگی بخشی۔
- عراقی اور حسینی جیسے اغواث و اقطاب کو مُرشد۔ جسے رفیقِ اعلیٰ کو لبیک کہے نو صدیاں گزر چکی ہیں، مگر اس کا مزارِ پُرانوار اب بھی مایوس دلوں کی اُمید گاہ ہے۔ ہزاروں ہاتھ صُبح و شام فاتحہ کے لیے اُٹھتے ہیں اور قُبہ ابیض قلعے کی بلندی سے شہر پر نور بکھیرتا نظر آتا ہے ؎

ہر زمینے کہ نشانِ کفِ پائے تو بُوَد
سالہا سجدۂ صاحب نظراں خواہد بُود

- وہ جس کا ذکر سیّد السادات جلال بخاری ان الفاظ میں کرتا ہے :

"آں سُلطانِ ملّتِ مصطفوی وآں بُرہانِ دین محبّ نبوی وآں پروردۂ مسلک نبوّت وآں خواجۂ دلیل فتوت وآں متمکّن ہدایت وآں متوکّل ولایت وآں والیٔ قُبۂ عزّت، وآں صفی پردۂ وحدت وآں آفتاب کرم و احسان وآں دریائے ورع و امکان، وآں گنج عالم عزلت، وآں خزینۂ سرائے دولت وآں مبارزِ میدانِ مجاہدہ، وآں مجاہد ایوانِ مشاہدہ ▪ وآں عامل راہِ ہدایت وآں کامل بارگاہِ عنایت وآں خلیفۂ الٰہی وآں داعی نامتناہی وآں زینِ زماں وآں رُکنِ اَماں وآں تاجِ دین و دُنیا، وآں شمعِ زہد زاہداں، وہ آں چراغِ شرع و ملّت وآں مشعلۂ دین و دولت وآں سلطانِ شریعت وآں برہانِ حجّت و طریقت، وآں قدوۃِ اولیاء وآں عمدۃِ اتقیاء، وآں مجرد باطن و ظاہر وآں فرد غائب و حاضر وآں زاہد متمکن وآں عابد متدیّن وآں سلطان الاولیاء وآں معلم الدرس والارث وآں حقیقت الاصفیاء وآں شمس صفوۃ الدنیا والدین بدر المشائخ، بہاء الحق والدین ابو محمد زکریا القرشی الاسدی الکبیر المنیر، قدس اللہ سرّہٗ۔

(درجہ دادام اللہ علینا فتوحاتہ' دالی آخرہ)

مولانا جامیؔ جو ہمایونی عہد کے مشہور مورخ اور سہروردیہ سلسلہ کے بجائے خود درویش کامل ہو گزرے ہیں، انھوں نے حضرت کا تذکرہ کچھ ایسے ہی الفاظ میں کیا ہے:

"آں گوہر دُرج شریعت و طریقت و آں اختر بُرج معرفت و حقیقت، آں رہنمائے منازل تصدیق، و آں ابواب کشائے معارفِ تحقیق، آں مرشد سالکان صاحب حال و آں رہبر رہروانِ اہلِ کمال و آں زبدۃ اتقیاء و آں خلاصۃ اولیاء بہاء الدین ابو محمد زکریا قدس سرہ العزیز از اولیائے کبار بود و در روشِ مشیخت صاحب اعتبار، در علوم ظاہری مجتہد زماں و در اسرارِ باطن سلطان، سریر عرفان، در عہدِ خویش از بے نظیران روزگار بود و در کشف و کرامت عدیم المثال و در عبادت و ریاضت مستقیم الاحوال" ؎

آں محرم رازِ لامکانی ۔۔۔ موصوف صفاتِ جاودانی

افلاک بزیر پائے کردہ ۔۔۔ در عالم عشق جائے کردہ

جاروفتہ از فنائے توحید ۔۔۔ پا کوفتہ در بقائے تفرید

باطن بہویت و حقیقت! ۔۔۔ ظاہر بشریعت و طریقت

آں پاک گزیدۂ مشائخ! ۔۔۔ و آں مردم دیدۂ مشائخ!

سُلطانِ سریر ملک و تمکین ۔۔۔ یعنی کہ بہائے ملت و دیں

او مالکِ ملکِ لایزالیست! ۔۔۔ در مسلک مجتش جمالیست![1]

عراق، شام اور مصر کے شیخ الکل حضرت مولانا فخر الدین عراقیؔ نے حضرت شیخ الاسلام کی شان میں جو قصائد لکھے ہیں، ان سب کی گنجائش یہاں کہاں؟ ان میں سے چند اشعار ملاحظہ فرمائیے ؎

شیخ شیوخ جہاں قطبِ زمین و زمان ۔۔۔ غوثِ ہمہ انس و جاں مالکِ تحتِ رقاب

---

[1] سیر العارفین، قلمی ص ۳۸

ناشرِ علم الیقیں، کاشفِ عین الیقیں ... واصی حق الیقیں مہدی ہادی خطاب
مفضل فاضل نواز عالم عالم پناہ ! ... مکمل کامل صفات عالی عالی جناب
پُرسی اگر از جہاں کیست امامِ زماں؟ ... نشنوی از آسماں جز زکریا جواب
در نظرِ ہمتش ہر دو جہاں نیم جو ... در کفِ دریا وشش ہفت فلک یک حباب
سالکِ مجذوب را بر درِ او بازگشت ... طالبِ مطلوب را از درِ او فتح باب
سدۂ اقبالہٗ قبلہ اہل الثواب ... کعبۂ افضالہٗ مامن اہل العقاب
قطرۂ الغامہ روح قلوب الصدور ... تربت اقدامہٗ کحل عیون المعاب
اے تیو روشن جہاں ذرہ چگوید ثنات ... خاطر من ترک مدح تو خورشید تاب
پیشِ سلیماں چو مور تحفۂ آرم ملخ ... مجلسِ داؤد را نغمۂ طنین رباب
چنگ بفتراک تو در زدہ ام بندہ وار ... تا شوم روزِ حشر با خدمت ہم رکاب
در کنفِ لطفِ تو بردہ عراقی پناہ ... درگہ رحماں بود غم زدگاں را مآب
گر شنود مصطفٰے مدحت حساں تو، ... گویدم احسنت زہ صرت بکون الصواب

## ولہٗ

روشندلاں آئینہ دل چو مصفا بینند ... رُوئے دلدار دراں آئینہ پیدا بینند
خاصِ حق صاحب قدوس بہاء الاسلام ... غوث حق رحمتِ عالم زکریا بینند
خاک پایش بتبرک ہمہ در دیدہ کشند ... تا مگر از مددش نور تجلّٰی بینند
قطب وقت اوست ہمہ عالم ازو آسودہ ... بر درش زمرۂ ابدال تو لا بینند
بیدلاں نظر او دلِ بینا یابند ... مردگاں از نفس او دمِ احیاء بینند
مکرما بر درِ لطفِ تو پناہ آوردیم ... بندگاں ملجائے خود درگہِ والا بینند
ز آفتاب نظرت بر سر او سایہ فگن ... تا مگر بر مگس سایۂ عنقا بینند
گرچہ چوں آہن زنگار پذیر است دلش ... سُوئے او کن نظرے کائینہ سیما بینند
بکشا از لبش اے موسی عہد آب خضر ... بعصائے کہ ترا برید بیضا بینند
بوسہ گاہ ہمہ پاکانِ جہان باد درت ... کز ہمہ درگہ تو ملجا و ماوٰی بینند

عالم از نفسِ نفیس تو مبادا خالی
کہ جہاں ہر دم از انفاس تو بو یابیند

## ولہٗ

شیخ ربّانی بہاء الحق والدین آنکہ ما
بوسہ بر خاک درش چوں قدسیاں ہر دم زنیم

پائے چوں روح القدس بر دیدۂ سدرہ نہیم
آتش از سوزِ دل در بنگہ آدم زنیم

خرمنِ ہستی بباد بے نیازی بر دہیم
دست در فتراکِ صاحب ہمت اعظم نہیم

خاک روبیم از سرِ کویش بجاروبِ وفا
در بباند گرد کے از دیدہ آبِ نم زنیم

---

حضرت میر حسینیؒ نے اپنی تصانیف میں عراقی سے بھی زیادہ شیخ کے قصائد لکھے ہیں طوالت کے خوف سے ذیل کے چند اشعار پر اکتفا کی جاتی ہے ؎

شیخ ہفت اقلیم قطب اولیاء
واصلِ حضرت ندیم کبریا!

مفخرِ ملت بہائے شرع دیں
جانِ پاکش منبعِ صدق و یقیں

از وجودِ او بنزدِ دوستاں
جنت الماویٰ شدہ ہندوستاں

منکہ رو از نیک و از بد تافتم
ایں سعادت از قبولش یافتم

رختِ ہستی چوں بپرواز ایں جہاں
کرد پروازِ ہما بر آسماں!

آں بلند آوازۂ عالم پناہ!
سرورِ عصر افتخار صدر گاہ

صدر دین و دولتِ آں مقبولِ حق
نہ فلک برخوانِ جودش یک طبق

(کنز الرموز)

# قبّۂ ابیض

حضرت شیخ الاسلام بہاء الدین زکریا قدس سرّہٗ العزیز کا قبّۂ ابیض جنوبی ایشیا کے قدیم ترین شہر ملتان میں واقع ہے۔ صدیاں بیت گئیں، ہزارہا خاندانوں نے امیری غریبی کی چادریں لپیٹیں۔ بڑے بڑے نامور سلاطین آئے اور تُؤْتِی الْمُلْکَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْکَ مِمَّنْ تَشَآءُ[1] کا شاہانہ اعتراف کرتے ہوئے مُلکِ عدم کو رُخصت ہو گئے۔

وہ محلات جن سے آٹھوں پہر مُشک وعنبر کی لپٹیں اُٹھا کرتی تھیں، جہاں ہر طرف ریشم اور مخمل کے پردے آویزاں رہتے تھے۔ جن میں ہر وقت کشمیر اور ایران کے زرّیں کار غالیچے بچھے رہتے تھے۔ آج دُنیا اُن کے آثار تک دکھانے سے قاصر ہے اور وہ سر بفلک قلعہ بھی جو سکندرِ اعظم سے سر نہ ہُوا تھا، کھنڈر بن چُکا ہے۔

چناب جو کبھی قلعے کی دیواروں سے ٹکرا کر گزرتا تھا، آج بیس میل شمال کو ہو کر بہتا ہے۔ الغرض اس قدر انقلابات آئے کہ اس مُلک کا جغرافیہ تک بدل گیا ہے، لیکن اس کے باوجود حضرت شیخ الاسلامؒ کے قبّۂ ابیض کی شوکت و دارائی میں فرق نہیں آیا۔ ہزاروں آندھیاں آئیں، سینکڑوں طوفان ٹکرائے۔ حملہ آوروں کی دست بُرد سے شہر کی اینٹ سے اینٹ بج گئی، مگر روضۂ اقدس کی یہ کیفیت ہے کہ جو اینٹیں حضرت شیخ الاسلامؒ خود لگوا کر گئے تھے، وہ آج بھی جُوں کی تُوں موجُود ہیں۔

سلطان ناصر الدین محمود، سلطان غیاث الدین، محمّد تغلق، فیروز شاہ، سلطان حسین، دارا شکوہ اور اورنگ زیب، خُدا جانے کتنے قہرمانِ تاجدار اس بارگاہ پر حاضری دے چُکے ہیں۔ اور خُدا معلوم ابھی کتنے دُوسرے شہریاروں کی قسمت میں اس درگاہ کی حاضری مقدر ہو چُکی ہے۔ زمانہ بدلتا رہے گا۔ حکومتیں کروٹیں لیتی رہیں گی۔ باشندے

---

[1] آلِ عمران: ۲۶

اِدھر سے اُدھر بدلتے رہیں گے۔ لیکن حضرت شیخ الاسلام کا یہ قبہ ابیض اسی طرح خاص وعام سے خراجِ عقیدت وصول کرتا رہے گا۔

ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق
ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما

## درگاہِ معلیٰ پر حاضری

حضرت شیخ الاسلامؒ کا قبۂ ابیض کئی میلوں سے گردن نکالے اپنے ارادت مندوں کو خوش آمدید کہتا دکھائی دیتا ہے۔ زائرین اسٹیشن سے ہی اس فلک رفعت مقبرہ کی زیارت کر لیتے ہیں۔ شوقِ دید کا یہ عالم ہوتا ہے کہ پل نہ گزرے اور مقصود کی جناب میں جا پہنچیں۔

بس شہر کے خوش منظر حصوں کے چکر کاٹتی زائر کو حضرت شیخ الاسلامؒ کے قدموں میں جا اُتارتی ہے۔ اسلامیہ ہائی سکول کے عین درمیان سے ایک راستہ نکلتا ہے۔ جو بتدریج نیچے سے اُوپر کو بلند ہوتا چلا گیا ہے۔ راستے میں دائیں جانب شاہ دین بیراگی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت میراں خنگ سوار کے مزار آتے ہیں۔ زائر اُن پر عقیدت کے پھول نچھاور کرتا بڑھتا چلا جاتا ہے۔ یہاں تک کہ پرہلاد مندر کے متصل ایک رفیع المرتبت دروازہ آ جاتا ہے۔ جس پر بخط جلی یہ کتبہ مرقوم ہے:

خانقاہ شیخ الاسلام حضرت غوث بہاء الحق والدین زکریا ملتانیؒ

تاریخ وفات ۷ صفر ۶۶۱ھ

زائر اندر قدم رکھتے ہی ایک نئی دُنیا میں پہنچ جاتا ہے۔ ہر چیز نئے رنگ اور نئے ڈھنگ میں نظر آتی ہے۔ معلوم یوں ہوتا ہے کہ گویا قدرت نے شیخ الاسلامؒ کی ہر چیز کو تصوف کے رنگ میں رنگ دیا ہے۔ ہر شئے زائر کے دل پر اثر ڈالتی ہے اور آدمی فرطِ رُعب سے لرز اُٹھتا ہے۔ ڈیوڑھی میں دائیں جانب حضرت شیخ الاسلامؒ کے ایوان کا دروازہ ہے۔ نقیب اور چاؤش رہ رہ کر پکار اُٹھتے ہیں "مدد بہاء الحق" زائر کی حالت اس وقت ایسی ہوتی



روضہ شیخ الاسلام کا وہ تاریخی چبوترہ جس پر حضرت نے بیس برس کامل عصر کے بعد وعظ فرمایا ہے۔ ان مواعظ میں دلوں کی کائنات ہل جاتی تھی۔ فولادی طبائع نرم ہو کر موم بن جاتی تھیں۔ خشونت آمیز نگاہوں سے خشیّت الٰہی کی دھاریں پھوٹ پڑتیں اور ہزاروں فاسق و بدکار تائب ہو کر قطب و ابدال بن جاتے تھے۔



حضرت شیخ الاسلام والمسلمین بہاؤالحق والدین ابو محمد زکریاؒ کے روضہ مبارکہ کا
پُرشوکت منظر جو آج بھی فیض کا سرچشمہ ہے۔ کوئی سائل در اقدس سے محروم نہیں جاتا۔
بیقرار دلوں کو تسکین کی دولت ملتی ہے۔ اور مایوس و ناکام دل اپنی مرادیں حاصل کرتے ہیں۔

ہے، جیسے کوئی ملزم کسی بڑے جرم کا مرتکب ہو کر معافی طلب کرنے کے لیے ایک جلیل القدر بادشاہ کے دربار میں باریاب ہو رہا ہو۔

ساڑھے نو فٹ آثار طے کرنے کے بعد زائر اپنے آپ کو شیخ الاسلامؒ کے دربار میں پاتا ہے۔ دربار خاصانِ خاص سے کھچا کھچ بھرا ہوا نظر آتا ہے۔ زائر دائیں جانب ایک تنگ راستہ کے ذریعے سرنگوں آہستہ آہستہ قدم اٹھاتا حضور کے دائیں پہلو میں جا پہنچتا ہے اور بے اختیار ایک آہ کہہ کر آپ کے تخت سے (جس سے دنیا کے لاکھوں تختِ طاؤس خم کھاتے ہیں۔) چمٹ جاتا ہے۔ اور زار و قطار روتا ہے۔ حتیٰ کہ شیخ کا دامن اور زائر کا چہرہ قطراتِ اشک سے تر بتر ہو جاتے ہیں۔ شاہانِ مجاز کی طرح حضرت شیخ الاسلامؒ جھڑکتے نہیں اور نہ ہی کسی اہل کار یا خادم کی جرأت ہو سکتی ہے کہ وہ آئے اور ملاقاتی کو شیخ الاسلامؒ کے دامن سے جدا کرے۔

جب زائر رو رو کر نڈھال ہو جاتا ہے تو اچانک اُسے محسوس ہوتا ہے کہ شیخ الاسلام نے اپنا بابرکت ہاتھ اُس کے دل پر رکھ دیا ہے۔ ایک عجیب سکون و اطمینان کی لہر زائر کی رگ رگ اور نس نس میں دوڑ جاتی ہے۔ سیاہ کار اور مجرم زائر کا دل شہادت دیتا ہے کہ عرقِ انفعال کے چند قطرات کو ذاتِ ذوالجلال نے حضرت شیخ الاسلامؒ کی توجّہ سے شرفِ قبولیّت بخشا ہے۔ اور نامۂ اعمال کدورتوں سے صاف ہو گیا ہے۔ تب شادمانی و کامرانی سے ہمکنار ہوتا ہے۔ اور اپنے دونوں ہاتھ مرقدِ مبارک پر رکھ کر انتہائی ادب و احترام سے بوسہ دیتا ہے۔ غلاف کو اپنی آنکھوں سے لگاتا اور چومتا ہے۔

پھر ذرا پیچھے ہٹ کر بائیں جانب کو پشت کر کے حضور شیخ الاسلامؒ کی خدمت میں فاتحہ کا تحفہ پیش کرتا ہے۔ اپنے، اپنے خاندان اور ملّتِ اسلامیہ کے لیے مولائے کائنات کی خدمت میں دُعا طلب کرتا ہے اور اس جلیل القدر اور محبوب شخصیت کا واسطہ دیتا ہے۔ گڑگڑاتا ہے اور اپنی کمزوریوں کا اعتراف کرتے ہوئے اپنی بے بسی اور بے کسی کا اظہار کرتا ہے۔ اس کے بعد نہایت انکسار سے حضور شیخ الاسلامؒ اور آپ کے پہلونشین فرزندِ جگر بند حضرت شیخ الاسلامؒ ابوالمغانم صدر الدین محمد عارف باللہ اور آپ کے درباریوں کو جھک جھک کر سلام کرتا ہوا بائیں جانب کے راستے پیچھے ہٹتا، دروازے سے باہر

نکل آتا ہے اور ایک عجیب فرحت و انبساط محسوس کرتا ہے۔

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا انسانی کمزوریوں اور لغزشوں کا وہ بارِ گراں جو وہ کندھوں پر اُٹھا لایا تھا، اُس سے اُتار لیا گیا ہے۔ یہ ایک عمومی کیفیت ہے جو تقریباً ہر زائر کے دل پر گزرتی ہے۔ خاصانِ بارگاہ کی اس سے بھی عجیب تر حالت ہوتی ہے، بہرکیف ع

جتنا ہے ظرف اُس کا اتنا وہ پی رہا ہے

اگرچہ حضرت شیخ الاسلامؒ کے واقعات عالم آشکار ہیں اور دُنیا کا ذرہ ذرہ اُن کے سوانح حیات سے آشنا ہے۔ لیکن اُن کے ذکر میں کچھ ایسی حلاوت پائی جاتی ہے کہ قند مکرّر کا لُطف آتا ہے۔ اس لیے مختصراً سپردِ قلم کرتا ہوں ؎

ما طفلِ کم سواد و سبق قصّہ ہائے دوست
صد بار خواندہ و دگر از سر گرفتہ ایم



22578

تمام تذکرہ نگاروں کا اس امر پر اتفاق ہے کہ حضرت شیخ الاسلام بہاء الدین زکریا قدس سرہٗ حسب نسب کے اعتبار سے قریشی الاسدی تھے۔ حضور کی اولاد میں سے بعض افراد اپنے آپ کو اسدی الہاشمی لکھتے ہیں۔ حالانکہ ایک دُنیا جانتی ہے کہ اسد بن ہاشم مقطوع النسل تھے۔[1] لوگوں نے غلطی سے اسد بن عبدالعزیٰ کو اسد بن ہاشم سمجھ لیا۔ اگر غور سے دیکھا جائے تو اسد بن عبدالعزیٰ اور اسد بن ہاشم دونوں ایک ہی گھرانے کے رُکنِ رکین ہیں۔ ایک اسد کا نسب نامہ دو واسطوں سے جناب قصیٰ سے ملتا ہے اور دُوسرے کا تین واسطوں سے "تاریخ الخمیس" اور "روضۃ الاحباب" کے نزدیک سوائے آل عبدالمطلب کے دُنیا میں کوئی بنی ہاشم نہیں۔ اسی طرح علامہ شامی بھی سوائے عبدالمطلب کی اولاد کے کسی کو ہاشمی تسلیم نہیں کرتے۔[2]

**مخدوم سیّد جلال بخاریؒ کا قول فیصل** مخدوم سیّد جلال بخاریؒ حضرت شیخ الاسلامؒ کے محبوب مرید اور نامور خلیفہ نے اپنے پیرومرشد کا جو شجرہ پیش کیا ہے۔ وہ حضرت شیخ الاسلام کے فرزندِ اکبر حضرت صدر الدین عارف قدس سرہٗ کی بیاض سے نقل شدہ ہے۔ چنانچہ لکھتے ہیں :

ذٰلِكَ اَدْنٰی وَجَدْتُ نُسْخَةً مَكْتُوْبَةً مَوْثُوْقَةً بِخَطِّ شَيْخِنَا شَيْخُ الْاِسْلَامِ صَدْرِ الْحَقِّ وَالدِّيْنِ اَبِي الْمَغَانِمِ مُحَمَّدٌ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ ۔

اسی لیے اکثر محققین نے اسی نسب نامہ پر اعتماد کیا ہے۔ جن میں شیخ عین الدین بیجاپوریؒ ،

---

[1] کتاب المعارف لابن قتیبہ: کتاب الاشتقاق لابن درید ابن ہشام۔

[2] ردّ المختار عرف شامی باب الزکوٰۃ۔

پیرزادہ محمد حسین صاحب، مترجم سفرنامہ ابن بطوطہ، شیخ محمد علی صاحب رونق مؤلف تحقیق الانساب خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

حضرت مخدوم سید جلال بخاریؒ نے اس امر پر بڑے فخر و مباہات کا اظہار کیا ہے کہ میرے مُرشد کے آباء و اجداد عرب کے رؤسا اور شرفاء میں سے تھے اور وہ ممتاز قریشی تھے۔ کیونکہ ان کا نسب حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلّم کے نسب مبارک کے ساتھ جناب قصّی سے مل جاتا ہے۔ جناب قصّی کے دو فرزند تھے، ایک عبد المناف جو سرکار دو عالم صلے اللہ علیہ وسلّم کے جدّ ہیں۔ اور دوسرے عبد العزّیٰ جو ہمارے مشائخ کے مورث و جدِّ اعلےٰ ہیں۔

پھر فرماتے ہیں کہ ہمارے مشائخ کا نسب اکیس واسطوں سے اور حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلّم کا پانچ واسطوں سے جناب قصّی سے ملتا ہے۔ حضرت مخدوم جلال بخاریؒ کی عبارت کا متن ملاحظہ ہو:۔

وَمَشَائِخُنَا كَانُوا مِنْ رُؤَسَاءِ الْعَرَبِ وَسَادَاتِهِمْ وَاشْرَفِ النَّاسِ حَسَبًا وَّنَسَبًا لِاَنَّهُمْ قُرَيْشِيُّوْنَ مِنْ اِتَّصَلَ نَسَبُهُمُ الْاَشْرَفِيُّوْنَ اِلٰى نَسَبِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى قصّی بن کلاب۔ وَقصّی جَدِّ نَبِيِّنَا وَمُشَائِخُنَا رِضْوَانُ اللّٰهِ تَعَالٰى عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ وَلَد قصّی ابناً مِنْهُمْ عَبْدُ الْمَنَافِ جَدُّ النَّبِيِّ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَعَبْدُ الْعُزّٰى جَدِّ مُشَائِخُنَا رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وَمِنْهُمْ اِلٰى قصّی عِشْرُوْنَ اَحَدَ بَطْنًا وَّمِنَ النَّبِيِّ اِلٰى قصّی خَمْسَةٌ[1]۔

## نسب نامہ مصدّقہ سیّد السادات جلال بخاریؒ

انتہی وضاحت کے بعد حضرت مخدوم نے شیخ الاسلامؒ کا مکمل نسب نامہ اپنے ملفوظ میں اس طرح سے درج کیا ہے:

حضرت شیخ الاسلام شیخ بہاء الدین زکریا۔ بہاء الحق بن شیخ محمد غوثؒ بن شیخ ابو بکرؒ بن شیخ

---

[1] خلاصۃ العارفین قلمی بخط مولانا ضیاء الدین ملتانی، محررہ ۹ ذی الحج ۱۳۰۳ھ، ص ۵

جلال الدین بن شیخ علی قانی بن شمس الدین محمد بن الحسین بن عبد اللہ بن الحسین بن المطرف بن خزیمہ بن حازم بن محمد بن المطرف بن عبد الرحیم بن عبد الرحمٰن بن عبد اللہ بن ھبار بن اسود بن مطلب بن اسد بن عبد العزیٰ بن قصی۔[1]

حضرت شیخ الاسلام بہاء الدین زکریا علیہ الرحمۃ اور خاندانِ نبوت کا نسبی تعلق ذیل کے شجرہ سے بخوبی معلوم ہو سکتا ہے۔




---

[1] خلاصۃ العارفین، ص ۵

# حضرت ھبارؓ بن اسود

ھبار بن اسود حضرت شیخ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ کے مورثِ اعلیٰ ہیں۔ آپ نے شروع میں رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلّم کی مخالفت کی تھی، مگر فتح مکّہ کے بعد ایمان لے آئے اور اطاعتِ احکامِ دین میں بہت مستقل ثابت ہوئے۔[1]

حضرت ھبار رضی اللہ تعالےٰ عنہ مال دار انسان تھے۔ مکّہ مکرّمہ میں آپ کی تجارت کی بڑی کوٹھیاں تھیں۔ شام اور مصر کو آپ کے کئی قافلے آیا جایا کرتے تھے۔ قبولِ اسلام کے بعد بھی آپ مستقل طور پر مکّہ مکرّمہ میں مقیم رہے اور اپنی ساری زندگی جوارِ کعبہ میں بسر کر دی۔ خطیب بغدادی کا بیان ہے کہ حضرت ہبار کے فرزندوں کو حضرت عثمان رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے "الجبال" کا علاقہ جاگیر میں مرحمت فرمایا تھا۔ جو بعد میں خوارزم کے نام سے موسوم ہوا۔

حضرت ہبارؓ کے دو صاحبزادوں کا تاریخ کی کتابوں میں ذکر آتا ہے۔ ایک حضرت عبدالرحمانؒ ہیں جو حضرت شیخ الاسلامؒ کے مورث تھے۔ دوسرے حضرت مالکؒ، جن کے فرزند ارجمند جناب خشرم کی اولاد "الخشارمہ" سے مشہور ہوئی۔

احمد بن یحییٰ بلاذری المتوفی ۲۷۹ھ لکھتا ہے :۔

"مجھ سے خشرم بن مالک بن ہبیرۃ الاسدی کی اولاد میں سے کسی نے بتایا کہ الخشارمہ کے ماسیذان میں آنے اور رہنے کی ابتداء بنو اُمیّہ کے آخر زمانے میں ہوئی، جبکہ اُن کا مورثِ اعلےٰ یہاں آیا تھا۔"[2]

اس لیے یہ تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ اغلباً حضرت مالک اپنے والد کی زندگی میں ہی مکّہ مکرّمہ سے کوفہ میں منتقل ہو آئے ہوں گے۔ حضرت عبدالرحمٰن زندگی بھر مکّہ مکرّمہ ہی میں رہے اور اُنھوں

---

[1] تاریخِ اسلام، از مولانا محمد عاشق الٰہی میرٹھی۔ ص ۳۲۱

[2] فتوح البلدان ص ۲۰۸

نے دو فرزند اپنی یادگار چھوڑے ۔ ایک عبدالرحیم اور دوسرے زبیرؒ۔

یہ دونوں بھائی عباسیوں کے طرف دار تھے ۔ بنو امیہ کی طرف سے اُن پر سختیاں ہوتی رہیں یہ سب کچھ برداشت کرتے رہے، لیکن مکہ مکرمہ کو نہ چھوڑا ۔ کچھ عرصے کے بعد یکے بعد دیگرے اُن کا انتقال ہو گیا ۔ عبدالرحیم کی مسند تاج الدین المطرف نے سنبھالی اور زبیر کا جانشین المنذر بنا ۔

اس زمانے میں حکم بن عوانہ سندھ کا گورنر بن کر جا رہا تھا ۔ اُس نے المنذر کو بھی ہمراہ چلنے کی ترغیب دی ۔ چونکہ ارضِ پاک کے حالات مساعد نہ رہے تھے ۔ اس لیے المنذر بھی مع اہل و عیال سندھ کو روانہ ہو آیا اور بیانہ کے مقام پر جو مقابلتہً زیادہ سرسبز اور المنصورہ کے قریب تھا ، آباد ہو گیا ۔

## الجبال یعنی خوارزم کی سکونت

تاج الدین المطرف ابھی تک مکہ مکرمہ میں مقیم تھے ۔ جب مروان الآخر کو زمامِ خلافت تفویض ہوئی ، تو اُس نے امیر تاج الدین کو بیعت کے لیے مجبور کیا ۔ لیکن چونکہ یہ ابراہیم بن محمد عباسی سے بیعت کر چکے تھے ۔ اس لیے بلطائف الحیل ٹالتے رہے

انہی ایام میں ابراہیم شہید کر دیئے گئے اور اُن کی وصیت کے مطابق عبداللہ بن محمد عباسی جانشین ہوئے ۔ یہ بہت بہادر انسان تھے اور اپنے کنبہ کے چودہ افراد کے ساتھ کوفہ میں ولید بن سعد کے مکان پر ٹھہرے ہوئے تھے ۔ اُنھوں نے اپنے داعیوں اور نقیبوں کو مُلک کے گوشے گوشے میں پھیلا رکھا تھا اور جگہ جگہ خفیہ طور پر رضا کار بھرتی کئے جا رہے تھے ۔ حکومت کو عباسیوں کی ان سرگرمیوں کا پورا علم تھا ، جس پر اُن کی حمایت کا تھوڑا سا شُبہ بھی گزرتا ، اُسے گرفتار کر لیا جاتا ۔ چنانچہ امیر تاج الدین المطرف کو بھی دارالخلافت میں طلب کیا گیا ۔ ان دنوں خراسان میں ابو مُسلم کا طوطی بول رہا تھا ۔ پایۂ تخت سے کافی دُور ہونے کے سبب حکومت بھی اُس کے خلاف کوئی شدید کارروائی نہ کر سکتی تھی ۔ اس لیے امیر تاج الدین المطرف نے اپنی عافیت اسی میں سمجھی کہ جب تک حالات سازگار نہیں ہو جاتے ، مکہ مکرمہ سے اپنی اراضیات "الجبال" میں

مُنتقل ہو جائیں۔ چنانچہ آپ مع اعزاء و اقارب الجبال یعنی خوارزم میں ہجرت کر آئے اور اس جگہ کی آب و ہوا کو خوشگوار پاکر اپنی سکونت کی مستقل طرح ڈال دی۔ صاحب منبع البرکات بحوالہ ملفوظ شیخ شمس الدین اس تفصیل کے اجمال کو یُوں بیان کرتے ہیں:

"امیر تاج الدین المطرف رئیس دیارِ عرب بود و در مکّہ مکرمہ سکونت مے داشت۔ چُوں نوبت خلافت بہ مروان الحمار رسید اوشاں با امیر تاج الدین تکلیف می نمود کہ بیعتِ ما قبول کنید۔ امیر ممدوح قبول نہ کرد، فرمود بہ مروانیاں مخالفت قلبی شد۔ ازیں سبب وطنِ مالوفہ را گذاشتہ مع لشکر در خوارزم رسیدند"

صاحب منبع البرکات نے آگے چل کر جو روایت برہان الدین سے منسُوب کی ہے وہ پھُسپھُسی سی ہے اور تاریخ کی کسوٹی پر پُوری نہیں اُترتی۔ اُن کا بیان ہے کہ خوارزم پر چار پُشتوں تک یہ خاندان حکومت کرنے کے بعد سلطان محمود غزنوی کے ہمراہ کوٹ کروڑ آیا اور پھر یہاں شیخ الاسلام کی ولادت تک برسرِ اقتدار رہا۔

خوارزم کا علاقہ حضرت عثمانؓ کے زمانے سے اس خاندان کے زیرِ اقتدار چلا آرہا ہے۔ اگر تاج الدین المطرف کے بعد جناب محمدؒ۔ حازمؒ۔ خزیمہؒ۔ المطرفؒ۔ حسینؒ۔ عبداللہؒ اور حسینؒ تک سات پُشتوں نے فرمانروائی کی ہے تو اسے تسلیم کرنے میں کوئی امر مانع نہیں ہو سکتا۔ لیکن سُلطان حسین کا خوارزم کی حکومت ترک کر کے درویشی اختیار کرنا اور پھر سلطان محمود غزنوی کے ہمراہ شریکِ جہاد ہو کر کوٹ کروڑ کی حکومت قبول کر لینا تضاد بیانی کا ایسا مرقع ہے جس سے منبع البرکات کی تمام روایات بے وزن ہو جاتی ہیں۔

سلطان حسین کے بعد اُن کے بیٹے سلطان شمس الدین دریائے سندھ کے کنارے کفار سے لڑتے ہوئے شہید ہو جاتے ہیں۔ شجرے میں سلطان حسین کے صاحب زادے کا نام سلطان علی قاضی درج ہے۔ اگر یہ حضرات کوٹ کروڑ اور اس کے مضافات کے خود مختار حکمران تھے، تو پھر قاضی کیوں کہلاتے؟ معلوم ایسا ہوتا ہے کہ "سلطان" کے لقب سے صاحب منبع البرکات کو دھوکہ لگا ہے۔ تو کیا حضرت سلطان باہو، سلطان احمد قتال، روڈو سلطان اور پیر جیون سلطان کیا یہ سب بادشاہ تھے؟

حقیقت میں دین و دُنیا کے بادشاہ یہی اللہ والے لوگ ہیں۔ جیسا کہ عصامی کہتا ہے :

بہر ملک اگرچہ امیرے بود
ولے در پناہے فقیرے بود

یہ اولیائے کاملین اپنے اپنے شہروں کے باطنی حاکم ہوتے ہیں۔ لیکن ظاہری حکومت سے اہل اللہ نے ہمیشہ اجتناب کیا ہے۔ البتہ قضا کے منصب پر بے شمار اولیاء اللہ کا فائز ہونا ثابت ہے۔ جو لوگ تاریخ سے دلچسپی رکھتے ہیں اُنہیں علم ہے کہ اسلامی دَور میں قضاء کا عہدہ نہایت ممتاز تصور کیا جاتا تھا۔ قاضی القضاۃ کی حیثیت چیف جسٹس کی ہوتی تھی اور اسے دیوانی و فوجداری کے تمام اختیارات حاصل ہوتے تھے۔ چنانچہ شیخ الکبیر حضرت فریدالدین مسعود گنج شکرؒ کے آباء واجداد کئی پشتوں تک قاضی رہے تھے۔

اسی طرح حضرت شیخ الاسلام کا خاندان بھی چونکہ علم و فضل میں یکتائے روزگار تھا، اس لیے کئی پشتوں تک ان کے خاندان میں بھی کوٹ کروڑ کی قضاء متوارثاً چلی آئی تھی۔ منبع البرکات کے سوا باقی جس قدر سیر کی کتابیں ملتی ہیں، ان کا ملخص یہ ہے کہ شیخ الاسلامؒ بہاء الدین زکریا کے بزرگوں میں سے جو حضرت ملتان میں پہلے تشریف لائے تھے، وہ کمال الدین علی شاہ تھے۔ چنانچہ مفتی غلام سرور لاہوری لکھتے ہیں :-

"جدِ بزرگوار وے کمال الدین علی شاہ قریشی از مکہ معظمہ بخوارزم آمد و از اینجا بملتان رونق افزا شد[1]"

ابنِ بطوطہ کا بیان ہے کہ مجھے خود حضرت شاہ رکن عالم قدس سرہٗ نے بتایا تھا کہ اُن کے بزرگ سندھ سے ملتان آئے تھے اور جب تاریخ سندھ میں ہباریوں کی آمد اور المنصورہ پر دو، تین پشتوں تک حکومت کرنے کا ثبوت ملتا ہے تو اس سے حضرت شاہ رکن عالمؒ کی سندھی ولدیت[2]

---

[1] خزینۃ الاصفیاء، جلد دوم ص ۱۹ ۔

[2] مولانا سید ابوظفر صاحب ندوی کی تحقیق بھی یہی ہے۔ مولانا سید سلیمان ندوی کی مشہور کتاب "عرب و ہند کے تعلقات" ص ۲۵۵ کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی کا قبیلہ دوسری صدی ہجری میں سندھ (باقی صفحہ ۳۱ پر)

کا دعوےٰ خاصا وزنی ہو جاتا ہے۔

## سِندھ میں ہباریوں کا عروج و زوال

ابنِ خلدون نے سندھ میں ہباری حکومت کے قیام کا ذکر اس طرح سے کیا ہے کہ ہبار کی اولاد میں سے عمر بن عبدالعزیز نے حاکمِ سندھ کے قتل ہونے پر سنہ ۲۴۰ھ میں المنصورہ پر قبضہ کر لیا۔ تقریباً دو سو برس تک یہ خاندان بر سرِ اقتدار رہا۔ سنہ ۴۰۱ھ میں جب سلطان محمود غزنوی نے داؤد بن نصر قرمطی کو شکستِ فاش دے کر قلعہ غور میں نظر بند کیا تو بقیۃ السیف قرمطی یہاں سے بھاگ کر المنصورہ پہنچے اور اچانک اس پر قابض ہو گئے۔ ہباری خاندان اس وقت بہت کمزور ہو چکا تھا۔ قرامطیوں سے شکست کھا کر اس کے افراد تتر بتر ہو گئے۔

## قولِ فیصل

اس طویل بحث کا ماحصل یہ ہے کہ صاحب مطلع البرکات کا یہ دعوےٰ تو صحیح ہے کہ حضرت شیخ الاسلامؒ کے آباء کرام پہلے خوارزم اور ازاں بعد کروڑ تشریف لائے اور سلطان محمود غزنوی کے ہمراہ آنا بھی صحیح۔ مگر براہِ غزنی جہاد کرتے ہوئے کروڑ آنا اور سلطان کا انہیں تمام مفتوحہ علاقے کا حاکم مقرر کرنا صحیح نہیں۔ جیسے داستان امیر حمزہ۔ گُل بکاؤلی۔ فسانۂ عجائب۔ قصۂ چہار درویش اور سیف الملوک میں ہمارے داستان گو حضرات نے جولانی طبع سے رائی کا پہاڑ بنا دیا ہے، یہاں بھی وہی کیفیت نظر آتی ہے۔

ابن بطوطہ، فرشتہ، جمالی اور مفتی غلام سرور لاہوری کے بیانات کی روشنی میں صحیح یہی معلوم ہوتا ہے کہ حضرت شیخ الاسلامؒ کے بزرگوں میں سے تاج الدین المطرف خوارزم آئے اور جب سندھ پر ہباریوں کو اقتدار حاصل ہوا تو تاج الدین المطرف کی اولاد بھی المنصورہ منتقل ہو آئی اور جب

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۳۰ سے) آ کر آباد ہو گیا تھا۔ کچھ دنوں کے بعد سکھر کے علاقے میں محمد تور نامی قصبہ میں جا بسا اور پھر پانچویں صدی کی ابتداء میں وہاں سے منتقل ہو کر ملتان چلا آیا۔ (تاریخ سندھ ص ۳۵۸)

ہمباریوں پر قرامطیوں نے غلبہ حاصل کیا تو سلطان محمود غزنوی نے برق و باد کی طرح سندھ پہنچ کر قرامطیوں کو تباہ و برباد کیا اور شیخ الاسلامؒ کے جدِ بزرگوار کمال الدین علی شاہ کو اپنے ہمراہ ملتان لے آئے۔ کچھ عرصہ اُنہوں نے یہاں قیام کیا اور پھر سلطان کے حکم سے کوٹ کروڑ میں قضاء کے منصب پر فائز ہوئے۔

کمال الدین علی عرف سلطان علی قاضی کے بعد شیخ جلال الدین اور پھر اُن کے صاحبزادے شیخ ابوبکر قضا کے منصب پر فائز ہوئے اور طبعی عمر ختم کرنے کے بعد اسی شہر میں سپردِ خاک ہوئے۔ ان میں سے صرف ایک بزرگ کہنہ ملتان میں دفن ہوئے، جن کا مزارِ پُرانوار مائی پاکدامنؒ کی خانقاہ میں بتایا جاتا ہے۔

## مولانا وجیہ الدین محمد غوث رحمۃ اللہ علیہ

حضرت مولانا وجیہ الدین محمد غوث علیہ الرحمۃ شیخ الاسلام بہاء الدین زکریا قدس سرہٗ کے والد ماجد اور شیخ ابوبکر علیہ الرحمۃ کے صاحبزادے تھے۔ آپ نے فارغ التحصیل ہونے کے بعد اپنے والدِ بزرگوار کے دستِ حق پرست پر بیعت کی اور فقر و ولایت کے مدارجِ علیا پر فائز ہوئے۔

حضرت مخدوم سیّد جلال بخاری قدس سرہٗ نے مولانا وجیہ الدین محمد غوث علیہ الرحمتہ کا شجرۂ بیعت اس طرح سے درج فرمایا ہے:

"شیخ وجیہ الدین محمد او صحبت داشت با ابوبکر و او صحبت داشت با علی و او صحبت داشت با محمدؒ و او صحبت داشت با حسین و او صحبت داشت با شیخ شبلی و او صحبت داشت با حسن بصری و او صحبت داشت با علی المرتضٰی کرم اللہ وجہہ و او صحبت داشت با حضرت رسالت پناہ صلے اللہ علیہ وسلم و ایں سجادہ پیوستہ ہر دو جانبین خاندان شیخنا سلاسل شیخی داشت"

منبع البرکات میں حضرت مولانا وجیہ الدین کی سیر و سیاحت کا حال تفصیل سے درج ہے۔ لیکن دوسرے تمام تذکرے خاموش ہیں۔ نیز حضرت کی شادی کے بارے میں بھی جو روایت

مجمع البرکات میں درج ہے اس کی تصدیق نہیں ہو سکی۔ بلکہ تمام مورخین نے شد و مد کے ساتھ اس کی تردید کی ہے۔

خلاصۃ العارفین جو اصل میں تین ملفوظات کا مجموعہ ہے، اس کے مؤلف کا علم نہیں کہ کون ہے اس میں اکثر روایتیں وغیرہ ملاوٹی نوعیت کی ہیں، جن میں سے ایک مولانا وجیہہ الدین محمد غوث کا سیدہ فاطمہ بنت شیخ عیسیٰ گیلانی رحمۃ اللہ علیہ سے شادی کا مفروضہ بھی ہے، اس پر تفصیل سے بحث کی ضرورت ہے۔

## کیا شیخ عیسیٰ گیلانیؒ صاحب اولاد تھے؟

شیخ عیسیٰؒ حضرت غوث الثقلین سیدنا عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے صاحب زادے ہیں۔ تمام مورخین ان کی تجرید کے قائل ہیں۔ جب انہوں نے شادی ہی نہیں کی تو اولاد کہاں سے آئی؟ چنانچہ حضرت احمد معین سیاہ پوش علویؒ زبدۃ الموالیہ" میں تحریر فرماتے ہیں:

"امام موسےٰ، یحییٰ، محمد و عیسےٰ نیست ایشاں را اولاد و احفاد۔ ہر کہ خود را از اولاد و احفاد ایں چہار تن گوید۔ کاذب است۔ زیرا کہ عبدالجبار، عیسےٰ، محمد، یحییٰ و موسےٰ غیر از تزویج وفات کردند و از ایشاں نسل واقع نشد"

علامہ سید سعد اللہ نے بھی اس دعویٰ کی تائید کی ہے، لکھتے ہیں:

"وفات کرد شیخ عیسیٰ در مصر ۵۷۳ھ قبل از تزویج و بے را اولاد و احفاد نیست۔ من یقول انا من اولادہم و احفادہم فھو کذاب عند اللہ و عند رسولہ صلی اللہ علیہ وسلم"

ایک اور جگہ پر لکھتے ہیں:

"واتفق اھل الروایات من السلف والخلف والمتاخرین وھکذا ورد فی جمیع الکتب ان مات الشیخ عیسیٰ بلا تزویج"

بحر السرائر از علامہ سید سعد اللہ لاہوری، ص ۲

معدن الانساب، خلاصۃ الناظر، کنز الاسرار، نزہۃ الخواطر، بہجۃ الاسرار کا بھی یہی دعوےٰ ہے۔

## شیخ الاسلام کی والدۂ ماجدہ مولانا حسام الدین ترمذیؒ کی صاحبزادی تھیں

خزینۃ الاصفیاء، مرأۃ الاسرار، صدیقۃ الاسرار، تاریخ فرشتہ اور سیر العارفین کا بیان ہے کہ حضرت شیخ الاسلام بہاؤالدین قدس سرہٗ کی والدۂ ماجدہ بی بی فاطمہؒ، مولانا حسام الدین ترمذی کی صاحب زادی تھیں۔ جو غزنوی کافروں کے حملے کے وقت اپنے وطن سے کوٹ کروڑ تشریف لے آئے تھے۔ اسی طرح جو لوگ کہتے ہیں کہ حضرت شیخ الاسلام بہاءالدین زکریاؒ اور حضرت شیخ الکبیر فریدالدین مسعود گنج شکر خالہ زاد بھائی تھے، اس میں بھی کوئی صداقت نہیں۔ خزینۃ الاصفیاء میں مفتی غلام سرور لاہوری لکھتے ہیں:

"شیخ وجیہ الدین محمدؐ غوث کہ بکمالات ظاہری و باطنی آراستہ بود، بدختر مولانا حسام الدین ترمذی رحمۃ اللہ علیہ کہ در قلعہ کوٹ کروڑ سکونت داشت کد خدا شد۔"

اسی طرح حضرت شیخ الکبیر خواجہ فریدالدین مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ کے والد ماجد کی شادی کا ذکر اس طرح سے درج ہے:

"حضرت جمال الدین سلیمان (والد ماجد حضرت گنج شکرؒ) با دختر ملا وجیہ الدین خجندی کہ قرسم خاتون نام ورشت متاہل شد و از بطن عفت وے سہ سیر والا گوہر بوجود آمدند۔ یکے اعزالدین محمود، دوم فریدالدین مسعود و سیوم نجیب الدین متوکل رحمہم اللہ علیہم اجمعین۔"

ان اقتباسات سے ظاہر ہے کہ ان بیبیوں کا آپس میں کوئی رشتہ نہ تھا اور نہ ہی حضرت شیخ الاسلام زکریاؒ اور حضرت گنج شکرؒ آپس میں خالہ زاد بھائی تھے۔

## شیخ الاسلامؒ کے آباءِ کرام اور کوٹ کروڑ کی حکومت

جیسا کہ ہم پہلے کہہ چکے ہیں، صاحب منبع البرکات اور دوسرے غیر مصدقہ راویان کا یہ دعوےٰ کہ حضرت شیخ الاسلامؒ کے آباء کرام کو کوٹ کروڑ پر حاکمانہ اقتدار حاصل تھا، صحیح نہیں۔ سلطان التمش کے زمانے میں ”آداب الحرب والشجاعہ“ کے نام سے ایک کتاب مدوّن کی گئی تھی۔ مصنّف کتاب نے لکھا ہے کہ سلطان ابراہیم غزنوی کی طرف سے میرے پردادا کو اُچ، ملتان، کہروڑ اور بنوں تا غزنی کا انتظام سپرد تھا۔ اس کی تخت نشینی کا سنہ ۴۵۱ھ ہے اور حضرت شیخ الاسلام بہاء الدین زکریا علیہ الرحمۃ کا سنِ ولادت بالاتفاق ۵۶۶ھ ہے یعنی آپ کی ولادت سے ۱۱۱ سال قبل تک آپ کے بزرگوں میں سے کوئی کوٹ کروڑ کا مطلق العنان فرمانروا نہیں تھا اور اس سے پہلے کا بھی اس لیے امکان نہیں ہے کہ سلطان ابراہیم کا شمار خدا ترس اور فقیر دوست سلاطین میں ہوتا ہے۔ مولانا ذکاء اللہ لکھتے ہیں :

> ”یہ بادشاہ بڑا عابد، متقی اور زاہد تھا۔ باوجود عنفوان شباب کے کل ممنوعات شرعی سے دست کش تھا۔ لذّاتِ نفسانی کو ترک کر کے رجب و شعبان کو رمضان کے ساتھ ملا کر سال بھر میں تین مہینے کے روزے رکھتا تھا اور رعیت پروری میں کوشاں رہتا تھا۔“

ایسے عادل باذل اور خدا دوست فرمانروا سے یہ توقع نہیں ہو سکتی کہ وہ بلاوجہ کسی صوبہ دار کو معزول کر دے۔ اگر شیخ الاسلامؒ کے خاندان کے پاس کوٹ کروڑ کی حکومت ہوتی، تو وہ لازماً انہیں اپنے منصب پر بحال رکھتا۔

صحیح یہ ہے کہ مولانا وجیہ الدین محمد غوث بھی اپنے آباء کرام کی طرح کوٹ کروڑ کے قاضی تھے۔ جب ان کا وقتِ آخر قریب آیا تو انھوں نے قضا کا منصب اپنے بھائی شیخ احمد غوثؒ کے سپرد کر دیا تھا۔

شیخ حسن دیپال پوری کے مکتوب سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ حضرت گنج شکر علیہ الرحمۃ کے والد بزرگوار حضرت جمال الدین سلیمانؒ کے مرید تھے۔ حضرت سلطان علی قاضی نے خواب میں آپ کو ان سے رجوع

کرنے کا اشارہ کیا تھا۔[1]

حضرت جمال الدین سلیمان قصبہ کوٹھوال کے قاضی تھے۔ یہ مقام ملتان سے بارہ میل جانب شرق بدھلہ سنت روڈ پر واقع ہے۔ شیخ احمد غوث ایک ہفتہ کی مسافت کے بعد اس قصبہ میں داخل ہوئے اور شیخ سے اپنا نصیبہ وصول کیا۔ شیخ شرف الدین لاہوری لکھتے ہیں کہ اس کے بعد شیخ احمد غوث رح نے بقیہ عمر درویشی میں بسر کی۔[2] اسی زمانے میں قرامطہ نے پھر سر اُٹھایا۔

## قرامطہ

یہ لوگ عبداللہ میمون ایرانی کے پیروکار تھے۔ جس نے ادیانِ عالم کو مٹانے کا تہیہ کر لیا تھا۔ اس کے مذہب کا خلاصہ یہ تھا کہ سارے مذاہب بے ہودہ ہیں۔ دُنیا اور عقبیٰ میں نیک اعمال کی جزا ہے نہ بد اعمال کی سزا۔ احمد قرمط اسی عبداللہ کا مرید تھا۔ اس نے وحشی اقوام کو جو عقل سے عاری اور مذہب سے بیگانی تھیں، اپنے دین کی طرف بُلایا اور اعلان کیا:

۱۔ نماز کی صرف چار رکعتیں ہیں۔ طلوعِ شمس اور غروبِ شمس سے پہلے دو دو رکعات ادا کی جائیں۔

۲۔ بجائے بیت اللہ کے بیت المقدس کو منہ کر کے نماز ادا کی جائے۔

۳۔ سال بھر میں روزے صرف دو ہیں، مہرجان اور نیروز کے دن۔

۴۔ شراب حرام، خمر حلال ہے۔

۵۔ جنابت سے غسل کرنا ضروری نہیں۔

۶۔ جس جانور کے کچلی اور دانت ہوں، ان کا کھانا درست ہے۔

---

[1] آپ نے خواب میں فرمایا: اے فرزند! در مخاطرہ دنیا اوقاتِ عمر چرا صرف نے نمائی بغیر علم لدنی ہمہ بے جاست ونصیبِ شما از خدمت جمال الدین سلیمان از حضرت حدیث مقرر است و در قصبہ کوٹھوال سکونت دارند بر خدمت ایشاں عرضانی دار۔ ہر چہ نصیب است بتو خواہد رسید (مکاتیب شیخ حسن دیپالپوری قلمی ص ۳۵)

[2] شیخ احمد غوث بقیہ عمر در فقیری گذرانید (منبع البرکات حقانی قلمی، ص ۲۷)

۷۔ جمعہ کی جگہ اتوار یوم السبت ہے۔

اس فرقہ نے ۲۹۰ھ میں شام پر ہولناک حملہ کیا۔ ۳۱۱ھ میں بصرہ اور کوفہ لوٹا اور ابوطاہر کو اپنا پیشوا بنا کر ۳۱۹ھ میں مکّہ مکرّمہ پر قبضہ کر لیا۔ بے شمار مسلمان قتل ہوئے۔ حجرِ اسود اکھاڑ لے گئے اور بیس برس تک اُسے اپنے قبضے میں رکھا۔

ابوریحان بیرونی کے بیان کے بموجب قرامطہ گھٹا کی طرح وادیٔ سندھ پر چھاگئے تھے اور اُنہوں نے ہی مُلتان پہنچ کر بڑے بُت (سُورج مندر) کو توڑا تھا۔

مولانا ذکاء اللہ اس فرقہ کے ناشائستہ اعمال کا ذکر کرنے کے بعد چل کر لکھتے ہیں :

" محمود غزنوی نے اُس فرقے کا مُلتان سے مُنہ کالا کیا، مگر وہ یہاں سے بالکل خارج نہیں ہُوئے تھے۔ دیہات میں ان کا ہمہ گیر اثر موجود تھا۔ جگہ جگہ اُن کے نقیب اور داعی مقرّر تھے، جو لوگوں میں کفر اور الحاد کا پرچار کرتے پھرتے تھے۔ یہ وہ زمانہ تھا جب کہ سلاطینِ غزنوی کمزور ہو چکے تھے اور کوٹ کروڑ کی ریاست بھی اتنی مضبوط نہ تھی کہ وہ اس سیلاب کا مقابلہ کر سکتی۔ مسلمان بالکل اقلیت میں تھے، ان ملحدوں نے اُن پر عرصۂ حیات تنگ کر رکھا تھا۔ وہ بے چارے خانہ بدوشی کی حالت میں مارے مارے پھرتے تھے، لیکن اُنہیں کہیں امان نہ ملتی تھی۔"



قُدرت کا ازل سے یہ اصُول چلا آیا ہے کہ جب کوئی چیز منتہائے کمال کو پہنچ جاتی ہے تو اُسی وقت سے اس کا زوال شروع ہو جاتا ہے۔ کئی بار ہمارے مشاہدے میں آیا ہے کہ جب گرمی شدّت اختیار کر لیتی ہے اور حبس سے خلقِ خُدا کا دم گھٹنے لگتا ہے تو اس وقت رحمتِ کاملہ ایک ٹکڑہ ابر کی صُورت میں نمودار ہوتی ہے اور دیکھتے ہی دیکھتے ایسی بارش ہوتی ہے کہ ہر طرف پانی ہی پانی دکھائی دینے لگتا ہے۔ نیز اسی طرح خزاں کے موسم میں جب درختوں کے پتے جھڑ جاتے ہیں اور چمن کی حسُن و خوُبی برباد ہو جاتی ہے تو بادِ بہاری نوجوانانِ چمن کے لیے "حیاتِ نو" کا پیغام لے کر آتی ہے۔ ناطورۂ عالم کے کونے کونے میں زندگی کی ایک نئی رُوح دوڑ جاتی ہے۔ سبزہ "سطحِ ارضی" پر ازسرِنو مخملی فرش بچھا دیتا ہے، کملائے ہوُئے پودے پھر ہرا بھرا لباس پہن لیتے ہیں اور ڈالی ڈالی پر کلیاں رقص کرنے لگتی ہیں۔

ٹھیک اسی طرح جب شمال مغربی ہند کا گوشہ گوشہ کفر و الحاد کی گھٹاؤں سے تیرہ و تار ہو گیا۔ تو قدرت نے مولانا وجیہ الدین محمد غوثؒ کے مشکوئے معلّٰی سے ایک ایسے "گلِ سرسبد" کو پیدا کیا جس سے ربعِ مسکون کا چپّہ چپّہ معطر ہو گیا۔ اس مردِ کامل نے نصف صدی کے عرصے میں اس سرزمین کو نہ صرف قرامطہ کے اثرات سے پاک کیا، بلکہ لاکھوں سرکش اور تند مزاج کافروں کو نورِ ایمان سے مالا مال کر کے مسلمانوں کی "اقلیت" کو[1] "اکثریت" میں بدل دیا اور وہ لاکھوں خوُن آشام تلواریں جو سالہا سال تک غزنی کے مجاہدوں سے ٹکراتی رہی تھیں، اسلام کی محافظ بن گئیں۔

---

[1] یعنی جس اکثریت کی بنا پر پاکستان معرضِ وجود میں آیا ہے۔ یہ حضرت شیخ الاسلامؒ کی شرمندۂ احسان ہے۔

آں دل کہ رم نمودے از خوبرو جواناں[ل]
دیرینہ سال پیرے بُردش بیک نگاہے

سید جلال بخاری نور اللہ مرقدہٗ نے حضرت کی ولادت کا تذکرہ ان الفاظ میں فرمایا ہے:
"مولد شیخنا و مخدومنا شیخ بہاؤ الحق والشرع والدین زکریا رحمتہ اللہ علیہ السابع والعشرین من شہر رمضان المبارک فی لیلۃ القدر وقت الصبح لیلۃ الجمعہ فی التاریخ الہجریۃ المصطفویہ المکتہ المدینہ ست وستین وخمس مائیتہ در خطہ کوٹ کروڑ ولایت دیپال است۔"

یعنی میرے پیر طریقت حضرت بہاء الحق والدین ابو محمد زکریا رحمۃ اللہ علیہ ۲۷ رمضان المبارک ۵۶۶ھ کو پیدا ہوئے تھے۔ لیلۃ القدر، شب جمعہ، ماہِ صیام اور طلوعِ سحر کا وقت۔
سُبحان اللہ! مولود مسعود کے وقت تمام برکتیں جمع ہو گئیں۔ ایک مؤرخ نے حضرت کی ولادت باسعادت کی یہ تاریخ لکھی ہے:

بتاریخ تولد غوثِ عالم
دُر از بحر قدم آمد بعالم
۵۶۶ھ

حضرت مادر زاد ولی تھے۔ چونکہ رمضان کے ایام تھے۔ اس لیے جب تک شوال کا چاند نظر نہ آیا۔ حضرت نے دُودھ نہ پیا۔
"وبعد از و نہ مکید شیر از پستانِ مادر تا روز عید شد۔"
(مخدوم بخاریؒ)

مصنفِ علام نے یہ بھی لکھا ہے کہ جب حضرت محمد غوث رحمۃ اللہ علیہ قرآن مجید پڑھنے بیٹھتے تو یہ نومولود دودھ پینا چھوڑ دیتا اور اس طرح سے حضرت کی طرف متوجہ ہو جاتا۔ گویا قرآن سُن رہا ہے۔ یہ کیفیت دیکھ کر ماں باپ خوشی سے پھولے نہ سماتے تھے۔ ایک ارادت مند نے

[ل] وہ دل جسے خوبرو جوان اپنی طرف مائل نہ کر سکے تھے، ایک دیرینہ سال پیر مرد نے اسے ایک نظر میں لوٹ لیا۔

اس صُورتِ حال کو یوں موزوں کیا ہے ؎

جب کہ قرآن پڑھتے تھے والد تیرے
کان تھے تیرے بھی بس اُس پر لگے

ذوق تھا تجھ کو بہت قرآن کا
شوق تھا تجھ کو بہت رحمان کا

# ولادت مخدُوم رشید حقّانیؒ

حضرت شیخ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کو تین سال گزُرے تھے کہ اسی خانوادہ کے مطلع پر شریعت و طریقت کے ایک اور آفتاب نے طلوع کیا۔ یعنی شیخ احمد غوثؒ کے مشکوئے معلّیٰ میں حضرت مخدوم عبدالرشید تولّد ہوئے۔ ان کے بعد رب تعالےٰ نے آپ کو مزید پانچ فرزند ارجمند عطا کئے۔ جن کے اسمائے گرامی یہ ہیں :۔

شیخ عبدالرحمانؒ ، شیخ طاہرؒ ، شیخ سادھنؒ ، شیخ موسیٰؒ ( نواب ) شیخ راول دریاؒ اور ایک صاحب زادی رشید خاتونؒ ۔

## حضرت شیخ الاسلامؒ کی تعلیم و تربیّت

ابھی حضرت بہت چھوٹے ہی تھے کہ شیخ محمد غوثؒ نے آپ کو مولانا نصیر الدین بلخیؒ کے پاس پڑھنے بٹھایا۔ آپ کی طبع رسا اور ذہانتِ خداداد کا یہ عالم تھا کہ سات سال کی عمر میں قرآن شریف ہفت قرأت کے ساتھ حفظ کیا۔ اس کے بعد درسی کُتب کی طرف متوجّہ ہوئے اور ابھی صرف و نحو کی بحث ہی میں تھے کہ " انشراح صدر " ہوگیا۔ ۱۱۱۱ھ میں شیخ محمد غوثؒ نے سفرِ آخرت[1] اختیار کیا۔ عمِّ بزرگوار شیخ احمد غوثؒ نے دستار سر پر بندھوا آپ کو آباء و اجداد کی

[1] حضرت شیخ الاسلامؒ کے والد ماجد حضرت مولانا وجیہ الدین محمد غوثؒ اور جدِّ بزرگوار حضرت مولانا کمال الدین ابوبکر کے
( باقی صفحہ ۴۲ پر )

مسند پر لا بٹھایا۔ علماء، مشائخ اور زمینداران نے حاضر ہو کر مراسم تعزیت ادا کیں۔ خدم حشم نوکر چاکر سلام کو حاضر ہوئے۔ خزانہ کے محافظ نے موجودات کا جائزہ لینے کی درخواست کی۔ آپ نے آبدیدہ ہو کر چچا جان سے عرض کی :

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۴۱ سے) مزارات ملتان میں بیان کئے جاتے ہیں۔ مفتی غلام سرور صاحب خزینۃ الاصفیاء میں لکھتے ہیں :

"مزارات پدر و جدّ بزرگوار شیخ الاسلام ھم در ملتان در مزارات پیراں تری واقع اند و نیز بہمال مقام ولاآلم مزار پُرانوار بی بی راستی والدہ ماجدہ شیخ رکن الدین ابوالفتح واقع است از مقام سینہ مزار جدّ بزرگوار شیخ الاسلام درختے پیدا شدہ بود کہ بر ہر برگ آں درخت اسم مبارک اللہ از غیب نوشتہ بود۔ تامدت مدید خلق خدا ازاں درخت فائدہ بے انتہا بر داشت۔ بہر بیمارے و مجنونے کہ برگ ہائے آں درخت مے خوارنیدند شفا مے یافت۔ آخر روزے شخصے بحالت جنابت بآں درخت رسید و برگ درخت جُدا کرد و بخورد۔ ازاں روز درخت خشک شد و باز برگ نیاورد۔" (خزینۃ الاصفیاء جلد دوم ص ۲۵)

**مولانا جمالی رحمۃ اللہ علیہ کا مشاہدہ** یہ بزرگ شیخ سماء الحق سہروردی کے مرید اور خلیفہ تھے۔ حج پر جا رہے تھے، دادا پیر کے مزار پُر انوار پر حاضری دینے کے لیے ملتان رُک گئے۔ ان دنوں شیخ صدرالدین شہر اللہ رحمۃ اللہ علیہ سجادہ نشین تھے۔ وہ جب دہلی تشریف لے گئے تھے تو مولانا جمالی سے بڑا ربط رہا اور میل جول رہا۔ اس لیے جب یہ حاضر ہوئے تو حضرت بہت خوش ہوئے اور اسی حجرۂ خاص میں کہ جہاں حضرت شیخ الاسلامؒ مصروف عبادت رہا کرتے تھے، انہیں رہنے کی اجازت دی اور یہیں کھانا منگوا کر یکجا تناول کرتے تھے۔ مولانا جمالی لکھتے ہیں کہ میں نے اس حجرۂ پاک میں چلہ پورا کیا اور زیارت شیخ الاسلامؒ سے مستفیض ہوا۔ اس کے بعد روضۂ مبارکہ حضرت رکن العالم پر اقامت اختیار کی۔ حضرت سجادہ نشین از راہِ درویش نوازی یہاں بھی تشریف لاتے تھے۔ اس جگہ ایک باخدا درویش سے تعارف ہوا۔ یہ عوام میں کمال الدین اُچی کے نام سے مشہور تھے۔ بڑی عمر کے تھے اور اسی خاندان سے نسبت رکھتے تھے۔ انہوں نے فرمایا :

"مزار جدّ بزرگوار حضرت سلطان المشائخ بہاء الملۃ والدین زکریا قدس سرہٗ در مزارات پیران تری است کہ در ملتان واقع است و خطیرہ بی بی راستی ہمدراں مزار است، در انجا گورے است کہ بر سینہ آں درخت برگد واقع است و بر شاخ او لفظ "اللہ" بر آمدہ است۔ چنانچہ ایں حقیر از پیر دستگیر استماع داشت کہ در مزارات پیران تری بر سر مزارے درخت برگد است کہ بر تنا و شاخہائے او لفظ

(باقی صفحہ ۴۳ پر)

"آپ بمنزلہ والد کے ہیں، یہ تمام کارخانہ آپ سنبھالیں، میرے پڑھنے کے دن ہیں مجھے اطمینان سے تحصیلِ علم کا موقعہ عنایت فرمائیں۔"

حضرت احمد غوثؒ کی تو خواہش ہی یہی تھی۔ انہوں نے بڑے بڑے متورع اور منتہی علماء کوٹ کروڑ میں جمع کر دیئے۔ جن سے آپ اکتسابِ فیض کرتے رہے۔ کچھ عرصہ آپ نے ملتان میں گزارا اور یہاں کے علماء اور مشائخ کے آگے زانوئے ادب تہ کیا۔ مرورِ زمانہ نے ان حضرات کا کوئی نشان باقی نہ رکھا۔ کچھ پتہ نہیں چلتا کہ وہ خوش نصیب اساتذہ کون تھے؟ اور کہاں جا کر پیوندِ خاک بنے؟

محلہ کٹڑہ (ملتان) کے اندر ایک مسجد کے جنوبی حجرہ میں مولانا عبدالرشید کرمانی رحمۃ اللہ علیہ کا مقبرہ زیارت گہ خلائق ہے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ یہ بزرگوار حضرت شیخ الاسلامؒ کے استاد تھے۔

## طلب علم میں بخارا کا سفر

بہر حال جب یہاں کے علماء سے استفادہ کر لیا تو پھر خراسان کا رُخ کیا۔ کیونکہ ان دنوں وہاں کی درس گاہوں کا بڑا چرچا تھا۔ ایک قافلے کے ہمراہ وہاں پہنچے اور سات برس تک علماء اور مشائخ سے علوم ظاہری و باطنی کی تحصیل کرتے رہے۔ یہاں سے بخارا آئے اور کئی سال تک تعلیم حاصل کرتے رہے۔

آپ کے اکتسابِ علم کا طریقہ یہ تھا کہ پہلے ایک استاد کی خدمت میں حاضر ہوتے اور اُن کے سینہ میں جس قدر علم ہوتا، دو تین دن میں اُس کا مکاشفہ کر لیتے۔ پھر دُوسرے استاد کے ہاں پہنچتے اور جس قدر علم ان کی وسعتِ امکان میں ہوتا، اُس کا کشف کر لیتے۔ اسی طرح ایسے چار سو چوالیس (۴۴۴) باکمال اساتذہ کے آگے زانوئے تلمذ تہ کر کے سندِ فضیلت حاصل کی۔ جو علم و فضل اور زہد و ورع

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۴۲ سے) "اللہ" برآمدہ است۔"

آگے چل کر لکھتے ہیں:-

"چون این حقیر در ملتان رسید۔ از مردمان حالات آں درخت بر پرسید، و معائنہ نمود۔ فی الواقع ہمچناں بود۔ حضرت مولانا کمال الدین اُچی گفتے کہ آں مزار جد بزرگوار حضرت شیخ الاسلام بہاء الملۃ والدین است کہ در سینہ او این درخت برآمدہ است۔ (سیر العارفین قلمی از مولانا جمالی، ص ۲۱)"

کے لحاظ سے یگانۂ روزگار تھے ۔

صاحب خلاصۃ العارفین لکھتے ہیں :

"علم ظاہر بخدمت چندیں اساتذہ باین طریق خواندہ اند کہ یک اُستاذ را ہر قدرے علم کہ در سینۂ او بودے یک یا دو سہ روز بتائیدِ الٰہی مکاشفہ کردے باز پیش دیگرے خواندے و ہر قدرے علم کہ در وسع امکان او بودے ۔ در دو سہ روز درس مے کردے ۔ و ہمہ علم را کشف مے نمودے ۔ تاہم چنیں بخدمت چہار صد و چہار و چہل اساتذہ زانوئے تلمذ تہ کردہ سندِ فضیلت حاصل کردند"

تحصیل علم کے دوران میں آپ کے پاس دو ہزار سے زیادہ علمی کُتب جمع ہو گئی تھیں ۔ اس زمانہ میں جبکہ طباعت کا یہ انتظام نہیں تھا ، دو ہزار کُتب کو ایک بہت بڑا علمی خزانہ کہا جا سکتا ہے ۔ مؤلف "تذکرہ اولیائے کرام" کا بیان ہے کہ حضرت نے بخارا میں آٹھ برس قیام فرمایا اور یہاں کے لوگ آپ کے خصائل حمیدہ اور اوصافِ پسندیدہ سے اتنے متاثر ہوئے کہ آپ کو "بہاؤ الدین فرشتہ" کہنے لگے ۔ صاحب خزینۃ الاسرار کے الفاظ یہ ہیں :-

"در خراسان و بخارا شہرے عظیم یافتند کہ اہل آں بخارا ایشاں را بہاء الدین فرشتہ می گفتند"

## عبادت و ریاضت

حضرت شیخ الاسلامؒ خراسان اور بخارا کی تمام درس گاہوں سے استفادہ کرنے کے بعد تزکیۂ نفس میں معروف ہوئے اور بیس سال تک لگاتار اس قدر سخت مجاہدہ کیا کہ اس کی تفصیلات پڑھنے سے حیرت ہوتی ہے ۔ صاحب خلاصۃ العارفین لکھتے ہیں :

"ایک مرتبہ کسی نے حضرت شیخ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ سے عرض کی کہ اپنے مجاہدہ کا کوئی واقعہ بیان فرمائیے ۔ آپ نے فرمایا : اپنے مجاہدہ اور ریاضت کی کیفیت بیان کرنا مناسب نہیں کہ اس سے غرور کا اظہار ہوتا ہے اور طالب کو خوف ہوتا ہے کہ کہیں اس کی محنت برباد نہ ہو جائے ۔ مگر پھر بھی آپ کی خاطر اتنا ظاہر کرنے میں تامل نہیں کرتا کہ یہ فقیر بیس سال تک ایک چھٹانک پانی اور ایک چھٹانک طعام پر

روزہ افطار کرتا رہا ہے اور یہ ایک ایسا ادنیٰ مجاہدہ[1] ہے کہ جسے ہر مبتدی طبیعت پر غلبہ پانے کے لیے بآسانی کھلا سکتا ہے۔ اس کے بعد حج کی نیت سے ارضِ پاک کو روانہ ہوا۔

حال ہی میں خلاصۃ العارفین کا ایک نسخہ تصحیح کردہ ڈاکٹر شمیم محمود زیدی صاحب سامنے آیا، جس میں مجاہدہ کی عبارت حسبِ ذیل ہے :۔

"بعد ازاں دہ سال مجاہدۂ مردانہ کشیدم کہ ہر شبی یک یا دو گاؤ فربہ بجز پوست و استخوان و خون سرگین و یک خروار میدہ و یک من روغن درون کردہ و خوردم و دہ سال حاجت انسانی تقاضا نبردم۔ ہر چہ خوردم ہمہ در تنور کردم، ہمہ سوختہ شد چنانکہ در تنور ہیزم سوختہ خاکستر شود و ہیچ اثر نماند ہمچنان بودم ہر کہ با آتش محبت سوختہ باشد پیدا نگردد اورا، مگر استعانت عبادت، اول مجاہدۂ خوردنی نور است و آں نور از صنور است کہ نہ از پیش و نہ از پس تقاضا افتد۔ وضو احتیاطی می کردم، لازم حاجت انسانی نداشتم۔ و ایں مجاہدۂ کمینہ پیش شما بیان کردم و بزرگ ازآں دیگر اند کہ از گفتن آں شنوندگان را حیرت آید۔ بعد ازآں مسافر شدم بہ نیت زیارت کعبۃ اللہ و ہر گامے کہ شکرانہ گزاردہ دیگر گام ظاہر نہادم[2]"

مجاہدہ کی یہ عبارت درجِ ذیل وجوہ کی بناء پر ناقابلِ اعتبار ہے :

۱۔ ہر شبی یک یا دو گاؤ فربہ بجز پوست و استخوان و خون سرگین۔ خوردم

۲۔ دو کی جگہ اگر ایک گائے ہی فرض کر لی جائے تو دس سال میں :

گائیں ۳۶۰۰ میدہ ۳۶۰۰ خروار (ڈھیر) گھی = ۳۶۰۰ من

---

[1] مجاہدہ خود بزبانِ خود بیان کردن نشاید اما مجاہدۂ کمینہ مبتدیانہ پیشِ تو بیان سے کنم کہ ایں فقیر بیست سال تمام بہ یک درم آب و بہ یک درم طعام روزہ افطار کرد۔ بعد ازاں مسافر شدم بہ نیتِ زیارت کعبۃ اللہ روانہ شدم (خلاصۃ العارفین ص ۳۰)

[2] خلاصۃ العارفین قلمی بخط مولانا ضیاء الدین محررہ ۹ ذی الحج ۱۳۰۳ھ ص ۳۱۔

اور اگر من سے مراد آدھ سیر لی جائے تو دس سال میں شیخ الاسلامؒ نے ۴۵ من خالص گھی کھایا۔ چونکہ یہ انتہائی مبالغہ آرائی ہے اور صوفیائے کرام کے مجاہدات و ریاضت کے خلاف ہے۔ اس لیے ہم اس مجاہدہ کی نفی کرتے ہیں۔ مزید یہ کہ ہمارے پاس خلاصۃ العارفین کا جو نسخہ ہے اس میں یہ سطور نہیں ہیں[1]۔

اس کے بعد دوسرا مجاہدہ ہر قدم پر دوگانہ ادا کرتا ہے۔ ذرا غور تو فرمائیے یہ کیسے واجب العمل ہو سکتا ہے۔ اگر کوئی شخص ملتان سے ارضِ پاک کی طرف اس ہیئت سے روانہ ہو، ایک دن میں ایک میل بمشکل سفر کر سکے گا۔ پھر راستے میں ندی نالے اور دریا بھی آتے ہیں۔ باغات اور محلات بھی، کوچے تنگ اور غلیظ بھی ہو سکتے ہیں۔ اگر کوئی شخص ایسا پروگرام بنا کر گھر سے چلے تو ایک دنیا تماشا دیکھنے کے لیے جمع ہو جائے۔ اگر حضرت شیخ الاسلام اس ہیئت سے ارضِ پاک کے سفر پر روانہ ہوتے تو ہزاروں مرید آپ کے ساتھ چل پڑتے اور سب آپ کی اقتداء میں قدم قدم پر سجدہ کرتے اور ایک شہر سے گزرتے، گزرتے کئی دن لگ جاتے۔

خلفائے راشدین، ائمہ معصومین اور اولیائے کاملین نے مدینہ طیبہ سے مکہ مکرمہ کا جو سفر کیا ہے، اس میں انہوں نے یہ التزام رکھا کہ جہاں حضرت رسالتمآبؐ قیام فرمایا کرتے تھے، وہیں انہوں نے شب بسر کی اور جہاں آنحضرتؐ نے نمازیں ادا کی تھیں، وہیں نمازیں پڑھیں۔ مگر کسی تاریخ میں یہ نظر سے نہیں گزرا کہ کسی بزرگ نے قدم قدم پر دوگانہ ادا کرنے کا پروگرام بنایا ہو۔ البتہ قدم قدم پر دل نے سجدہ کیا ہو تو اور بات ہے۔

### مجاہدہ کی تعریف

ایک موقعہ پر حضرت شیخ الاسلامؒ نے مجاہدات کی جو تعریف کی ہے۔ اس سے صاف پتہ چلتا ہے کہ ہر شب دوگانہ خوردن و یک خرما دروں کردن کی گپ بے اصل ہے۔

کسی موقعہ پر ایک مقرب نے دست بستہ عرض کی، حضور مجاہدہ کی تعریف کیا ہے ؟

فرمایا :

---

[1] خلاصۃ العارفین قلمی بخط مولانا ضیاء الدین، محررہ ۹ ر ذی الحج ۱۳۰۳ھ ص ۱۳۱۔

"مجاہدہ این است کہ ہر چہ نفس آرزو کند تا بیست سال آن آرزو بدو نرساند"[ل]
یعنی نفس جس چیز کی آرزو کرے، بیس سال تک وہ خواہش پوری نہ کی جائے۔
اس کے بعد فرمایا :۔
"میں نے جو ابتدائی مجاہدے کا ذکر کیا ہے یہ میرے نزدیک کچھ بھی نہیں۔ کیونکہ یہ تو محض ابتدائی صورت ہے ورنہ مردانِ خدا تو ستر سال تک نفس کو آب و طعام کے نزدیک نہیں پھٹکنے دیتے اور اسے شبانہ روز عبادت و اطاعتِ الٰہی میں مقید رکھتے ہیں۔ البتہ یہ مجاہدہ کی صحیح تعریف ہوسکتی ہے"۔
نیز فرمایا :۔
"میں نے یہ مشقت اور ریاضت ربِ کعبہ کی محبت اور رضا جوئی کے لیے کی۔ یہاں تک کہ ارضِ مقدس میں جا پہنچا۔ حج کیا اور عرفات کی پہاڑی پر حضرت خضر علیہ السلام کی زیارت سے مشرف ہوا۔ آپ نے تین سال کامل اپنی خدمت میں رہنے کا شرف بخشا۔ خداوند کریم کے فضل و احسان سے اس دوران ہی میں نے بڑا فیضان حاصل کیا۔ اس کے بعد جدید احرام باندھ کر رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ اقدس پر حاضر ہوا پانچ سال یہاں رہ کر حضرت کے قدموں کی خاک پاک کی برکت سے انوارِ الٰہی کا ظاہری اور باطنی مشاہدہ کیا۔

## مولانا جمالیؒ کا بیان

مولانا جمالی لکھتے ہیں کہ حضرت شیخ الاسلامؒ نے پانچ سال کامل جوارِ رسولؐ میں بسر کیے۔ ان دنوں مولانا کمال الدین محمد یمنیؒ جو اپنے عہد کے بہت بڑے محدث تھے، حرمِ نبویؐ میں حدیث شریف کا درس دیا کرتے تھے، حضرت ان کے حلقۂ درس میں شریک ہوگئے اور ان کے زانو سے زانو جوڑ کر حدیث کا درس لیتے رہے۔ ہر سال حج کے موقع پر مولانا کے ہمراہ مکہ مکرمہ تشریف لے جاتے اور حج کے بعد واپس لوٹ آتے۔ جب حضرت شیخ الاسلامؒ نے حدیث شریف کا تمام علم از بر کر لیا تو زمانے کی رسم کے مطابق مولانا سے حدیث پڑھانے کی سند حاصل

ل خلاصۃ العارفین، تصحیح کردہ ڈاکٹر شمیم محمود زیدی ۱۳۰ "احوال و آثار شیخ الاسلامؒ"

کی اور اُن سے رخصت ہو کر بیت المقدس کو روانہ ہوئے۔

مدینہ منوّرہ کے قیام کے دوران حضرت شیخ الاسلام حرم شریف میں قُبّہ مبارک کے دائیں جانب ایک خاص مقام پر معتکف رہا کرتے تھے جو بعد میں آپ سے منسوب ہو کر رہ گیا۔ چنانچہ مولانا جمالیؒ جب مدینہ طیّبہ تشریف لے گئے تو اُنہوں نے بھی اسی مقام کو عبادت و اطاعت کے لیے پسند کیا۔ فرماتے ہیں :۔

"ایں احقر الانام کہ دراں ایام در حرم رسول صلے اللہ علیہ وسلم بُود۔ بداں موضع مشغول شدے، و مے ماندے و فیض بردے"[1]

## اژدھا سے مقابلہ

تمام مؤرخین کا اس امر پر اتفاق ہے کہ مدینہ منورہ سے شیخ الاسلامؒ بیت المقدس تشریف لے گئے۔ یہاں کچھ عرصہ رہ کر انبیاء علیہم السلام کے مقابر کی زیارت کی۔ اس کے بعد دمشق پہنچے۔ یہاں شہر کے باہر ایک خوف ناک اژدھا رہتا تھا جو بے شمار آدمیوں کو ہلاک کر چکا تھا۔ ایک مرتبہ آپ بھی وہاں سے گزرے۔ اژدھا آپ کو دیکھ کر پھنکارتا ہُوا باہر نکلا۔ جب قریب آیا، حضرت نے اپنی چادر اُس پر دے ماری۔ اژدھا مر گیا اور حضور آگے بڑھ گئے۔ اس افعی نے بے شمار آدمیوں کی جان لے لی تھی۔ جب یہ خبر شہر میں پہنچی تو لوگ جوق در جوق زیارت کو حاضر ہوئے۔ پانچ سال تک دمشق کے علماء اور مشائخ آپ کے آگے زانوئے ادب تہ کر کے استفاضہ کرتے رہے۔ اس کے بعد آپ نے سمرقند کا رُخ کیا۔[2]

## ایک خُدا یاد درویش سے مُلاقات

یہاں ایک باخدا درویش کا بڑا چرچا ہو رہا تھا۔ آپ مُرشد کی تلاش میں مُلک مُلک کا دورہ کرتے پھرتے تھے۔ جب لوگوں سے اُس کی شہرت سُنی تو طویل سفر طے کرنے کے بعد اس خدادوست بزرگ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ ان پر استغراق کا عالم طاری تھا۔ آپ ایک عرصے تک لگاتار اُن کے پاس جاتے رہے۔ لیکن وہ متوجہ نہ ہوئے۔ دو برس کے بعد وہ بزرگ ہوش میں آئے۔ آپ پر نظر ڈالی۔ حضرت شیخ الاسلام اسی ساعت کے منتظر تھے۔ بڑھ کر قدم بوس ہوئے۔ فرمایا :

---

[1] سیر العارفین، قلمی۔ ص ۲۳ [2] ڈاکٹر شمیم محمود زیدی: "احوال و آثار شیخ بہاء الدین زکریا ملتانیؒ"، ص ۱۵۳

"آپ کا آنا مُبارک ہو، آپ نے بڑی تکلیف اُٹھائی، مگر ہاں! درویشوں کی خدمت سے دونوں جہان کی مُرادیں ملتی ہیں۔"

"بہاء الدین، سُن! ئیس سال ہو چکے ہیں کہ یہ فقیر بحرِ تجلیات میں مستغرق ہے اور آنے جانے والوں سے بے خبر۔ آج دوست کا حکم ہُوا ہے کہ آپ سے ہمکلام ہو کر اپنی حالت سے آگاہ کردوں۔

اے عزیز! درویش کے لیے مخلوق کی صحبت سے بڑھ کر اور کوئی چیز زیادہ مُضر نہیں کیونکہ وہ جس قدر خلقت سے نزدیک ہوتا ہے، اُسی قدر خالق سے دُور ہو جاتا ہے۔"

یہ کہہ کر اپنا مصلّٰی اور مٹھی بھر اشرفیاں حضرت کو عنایت کیں اور فرمایا:

"یہ آپ کا زادِ راہ ہے۔ آپ کو بہت دُور جانا ہے۔ اب تشریف لے جائیے۔"

ابھی یہ فقرہ پُوری طرح سے ادا بھی نہ ہُوا تھا کہ وہ طالبِ صادق آنکھوں سے اوجھل ہو گیا۔

## مُرشد کے حضور میں

حضرت شیخ الاسلامؒ کے لیے یہ بڑے اضطراب کا زمانہ تھا۔ سالہا سال سے مُرشد کی تلاش میں صحرانوردی کرتے پھرتے تھے۔ دو برس جس اُمید اور آرزو میں بسر ہوئے تھے۔ آج اس پر بھی پانی پھر چکا تھا۔ نئی اُمنگ اور نئے ولولوں کے ساتھ ایک نامعلوم سمت کی طرف چل کھڑے ہوئے۔ ذوق وشوق کی بے تابی اور نورِ وحدت کی کرنوں کی گدگدی نے آپ کو کسی ایک مقام پر ٹھہرنے نہ دیا۔

سچے جویائے حقیقت کی طرح کئی دن اور کئی راتیں لگاتار سرگرمِ سفر رہے۔ یہاں تک کہ بخت کی بیداری نے ایک دن آپ کو ادب اور "ہیبتِ حق" کے ایسے متبرک مقام پر لا کھڑا کیا، جہاں حضرت شیخ الشیوخ شہاب الدین عمر سہروردی رحمتہ اللہ علیہ خالقِ کونین کی بھولی بھٹکی مخلوق کو نیکی کا راستہ دکھانے میں مصروف تھے۔

حضرت شیخ الاسلامؒ کی متجسس نگاہوں کو شیخ الشیوخ کی ذات میں کچھ ایسے کمالات اور مکاشفات نظر آئے کہ اُنھوں نے پہلی ہی نظر میں تاڑ لیا کہ یہی کعبۂ مقصود ہے۔ انتہائی ادب و

---

لہ احوال و آثار "شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی"، ص ۱۳۲

احترام سے قدموں میں جھک گئے۔ گلوگیر ہو کر عرض کی ؎

مابعشق تو نہ امروز گرفتار شدیم
کہ گرفتاری ما باتو ز روز ازل است

شیخ الشیوخ نے حضرت کو اپنے گلے سے لگالیا۔ شیخ الاسلامؒ دیر تک اس سینہ بے کینہ سے جو انوار الٰہی کا معدن اور سرچشمہ تھا، چمٹے رہے۔ جب طبیعت کو ذرا سکون ہوا تو ارادت و عقیدت کے ساتھ ہوشمند طالب علم کی طرح دو زانو ہو بیٹھے۔

ہمیں تاریخی طور پر پتہ نہیں چل سکا کہ حضرت شیخ الشیوخ نے حضرت شیخ الاسلام کو حلقۂ ارادت[ل۱] میں شامل کرنے کی رسم کیونکر ادا فرمائی؛ لیکن اس میں کوئی شک نہیں کہ شیخ نے بغیر کسی مجاہدۂ نفس اور عبادت و

---

ل۱ شجرۂ طریقت: کتاب ہذا کے صفحہ ۲ پر سلسلۂ سہروردیہ کا شجرہ دیا گیا ہے۔ یہاں ہم اس کی کچھ وضاحت کرتے ہیں۔ شیخ سعدالدین الفرغانی رحمۃ اللہ علیہ جو حضرت شیخ الاسلام کے پیر بھائی شیخ نجیب الدین علی برغش شیرازی کے نامور مرید ہیں۔ اپنی کتاب "مناہج العباد الی المعاد" میں لکھتے ہیں کہ مریدوں کا مشائخ کی طرف منسوب ہونا تین طریقوں سے ہوتا ہے۔ ایک تو خرقہ سے، دوم تلقین ذکر سے، سوم صحبت، خدمت اور ادب سیکھنے سے۔ خرقے دو ہیں۔ ایک تو خرقۂ ارادت ہے اور اس کو سوائے ایک شیخ کے دوسرے سے لینا جائز نہیں۔ دوم خرقۂ تبرک ہے اور اسے تمام مشائخ سے تبرک کے طور پر لینا جائز ہے۔ انھی ارادت کے خرقہ کے بارے میں فرماتے ہیں:

"میں نے شیخ نجیب الدین علی برغش شیرازی قدس سرہٗ سے لیا ہے۔ انہوں نے شیخ الشیوخ شہاب الدین سہروردیؒ سے اور انہوں نے اپنے چچا شیخ نجیب الدین سہروردیؒ سے اور انہوں نے اپنے چچا قاضی وجیہ الدینؒ سے، انہوں نے اپنے باپ ابو محمد عمویہ اور اخی فرج زنجانی سے دونوں کا ہاتھ خرقہ پہنانے میں شریک ہے) ابو محمد عمویہ نے احمد اسود دینوریؒ سے خرقہ پہنا۔ انہوں نے ممشاد دینوریؒ سے، انہوں نے ابوالقاسم جنیدؒ سے۔ اخی فرج زنجانی نے ابو العباس نہاوندیؒ سے انہوں نے عبداللہ خفیف شیرازیؒ سے، انہوں نے شیخ احمد رویم بغدادیؒ سے انہوں نے جنیدؒ سے۔"

آگے چل کر لکھتے ہیں کہ شیخ الشیوخ شہاب الدین سہروردی رحمہ اللہ علیہ نے خرقہ کی نسبت کو ابوالقاسم جنیدؒ سے بڑھ کر آگے ثابت نہیں کیا اور حضرت جنیدؒ سے سرکار دو عالم صلے اللہ علیہ وسلم تک کے سلسلہ کو صحبت سے نسبت دی ہے، خرقہ

(باقی صفحہ ۵۱ پر)

ریاضت کے حضور کو مُرید کر لیا تھا۔ ایک ہی توجہ سے سارے حجاب نظر کے سامنے سے ہٹا دیئے اور ایک ہی آن میں وہ جلوہ نظر آگیا جو ہزاروں برس کی عبادت سے بھی نصیب نہیں ہو سکتا۔ اٹھارہ ہزار عالم بے حجاب دکھائی دینے لگے۔

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۵۰ سے) سے نہیں، لیکن شیخ مجدالدین بغدادی قدس سرہٗ اپنی کتاب "تحفۃ البررہ" میں لکھتے ہیں :-

"خرقوں کی نسبت پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم تک صحیح حدیث متصل معنعن کے ساتھ ثابت ہے۔ چنانچہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے امیر المؤمنین علی رضی اللہ عنہ کو خرقہ پہنایا ہے اور انہوں نے حسن بصریؒ کو، انہوں نے کمیل بن زیاد کو، انہوں نے عبدالواحد بن زید کو، انہوں نے ابو یعقوب نہر جوریؒ کو، انہوں نے عمرو بن عثمان مکّی کو، انہوں نے ابو یعقوب طبری کو، انہوں نے ابوالقاسم رمضانؒ کو، انہوں نے ابوالعباس بن ادریسؒ کو، انہوں نے داؤد خادمؒ کو، انہوں نے محمد مائیکلؒ کو، انہوں نے شیخ اسماعیل قصریؒ کو، انہوں نے شیخ نجم الدین کبریٰؒ کو انہوں نے مجھ فقیر یعنی مجدالدین بغدادی کو، بنابریں خرقوں کی نسبت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم تک متصل ہو گی۔" واللہ تعالیٰ اعلم۔

پھر اس کے آگے تلقین کی نسبت کو زیر بحث لاتے ہیں۔ چونکہ شیخ سعدالدین شیخ الشیوخ کے مرید ہیں، اس لیے تلقین کی کہ اس تفصیل کا اطلاق حضرت شیخ الاسلامؒ پر بھی ہو سکتا ہے۔ جیسا کہ خود سعدالدین الفرغانیؒ فرماتے ہیں :

"شیخ الشیوخ شہاب الدین سہروردیؒ نے اپنے شیخ خرقہ ابو نجیب سہروردی سے ذکر کی تلقین حاصل کی انہوں نے ابوبکر نساج سے، انہوں نے شیخ ابوالقاسم گرگانی سے انہوں نے ابو عثمان مغربی سے، انہوں نے ابو علی کاتب سے، انہوں نے ابو علی رودباری سے، انہوں نے سید الطائفہ جنید قدس اللہ تعالیٰ ارواحہم سے۔"

صاحب خلاصۃ العارفین نے بیعت کی نسبت کو سید الطائفہ جنید بغدادیؒ سے سرکارِ دو عالم صلے اللہ علیہ وسلم تک اس طرح پہنچایا ہے۔ شیخ جنید بغدادی۔ شیخ سری سقطیؒ۔

شیخ سریؒ سقطیؒ نے دو جگہ بیعت کی۔

اوّل :

"شیخ سری سقطیؒ، شیخ معروف کرخیؒ، امام علی موسیٰ رضاؒ، امام موسےٰ کاظمؒ، امام محمد جعفر صادقؒ، امام محمد باقرؒ، امام زین العابدینؒ، امام حسینؓ، سرکارِ دو عالم صلے اللہ علیہ وسلم۔

دوم :

شیخ سری سقطیؒ، شیخ داؤد طائیؒ، شیخ حبیب عجمیؒ، شیخ بصریؒ، امیر المؤمنین علی کرم اللہ وجہہ، (باقی صفحہ ۵۲ پر)

حضرت شیخ الاسلامؒ فرماتے ہیں کہ اس وقت شیخ الشیوخ نے جو خرقہ زیب تن کر رکھا تھا، اپنے بدن مبارک سے اُتار کر میرے سر پر رکھ دیا۔ اپنا مصلّٰی جس پر حضور عمر بھر معروفِ عبادت رہے تھے اور وہ خرقہ جو حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ سے حضرت شیخ الشیوخ کو اپنے مشائخ کے توسط سے پہنچا تھا، دونوں اس خاکسار کے سپرد فرمائے۔

شیخ کے مُرید جو معرفتِ الٰہی میں خاص مقام رکھتے تھے اور وہ سب کے عارف اور حسنِ ازل کے سچّے پرستار تھے، شیخ کی اس کرم بخشی پر سخت حیران ہُوئے اور کہا :

"بڑے تعجّب کی بات ہے کہ اس سندھی درویش نے ایک رات دن میں تمام دولت و نعمت سمیٹ لی، لیکن ہم لوگ جو سالہا سال سے اس دروازے پر پڑے ریاضت و مجاہدہ کر رہے ہیں، ہم میں سے کسی پر ایسی توجّہ نہیں ہوئی"۔

آپ کو جب اس ماجرے کی اطلاع ہوئی تو سب کو بُلا کر ایک ایک کبوتر دیا اور فرمایا کہ "اسے ایسی جگہ ذبح کرو، جہاں کوئی دیکھنے والا نہ ہو"

سب مرید کبوتر لے کر چلے گئے اور پیرِ طریقت کی ہدایت کے مطابق مقام تلاش کرنے لگے۔ انجام کار کبوتروں کو اپنے اپنے حجروں میں گھس کر ذبح کر لائے، مگر شیخ الاسلامؒ نے ذبح نہ کیا اور اسی طرح زندہ واپس لے آئے۔ سب درویشوں نے کہا کہ یہ سندھی تو کوئی نادان آدمی ہے کہ کبوتر کو بغیر ذبح کے واپس لے آیا ہے۔ آج پیرِ طریقت اس پر ضرور ناراض ہوں گے اور جو نعمت و دولت حاصل کر چکا ہے، سب سلب ہو جائے گی۔

---

(بقیہ حاشیہ صت ۵۱ سے) جناب سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم۔

نسبت مودودی : محولہ بالا سلسلوں کے علاوہ حضرت شیخ الاسلامؒ کا آبائی شجرۂ طریقت حسبِ ذیل ہے :

حضرت شیخ الاسلام شیخ بہاءالدین ابو محمد زکریاؒ، (آپ نے خرقہ پہن کر سجادہ نشینی اپنے والد بزرگوار مولانا وجیہ الدین محمد غوث سے حاصل کی اور اُنہی کے مُرید ہوئے) مولانا وجیہ الدین محمد غوثؒ، کمال الدین ابو بکرؒ، جلال الدین علی قاضیؒ، شمس الدینؒ حسین، عبداللہ، حسین، مطرف، خذیمہ، حازم، تاج الدین المطرف، عبدالرحیم، عبدالرحمان، صبار، سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم۔

۵۲ خلاصۃ العارفین صت ۱۳۔ مطبوعہ قومی تاجران کتب، لاہور۔

الغرض سب شیخ الشیوخ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ آپ نے فرمایا :

"اے بہاؤالدین! تُو نے کبوتر ذبح کیوں نہیں کیا ؟"

آپ نے دست بستہ عرض کی :

"قبلہ عالم! حضور نے فرمایا تھا، ایسے مقام پر ذبح کرو، جہاں کوئی دیکھتا نہ ہو، مَیں جہاں گیا، وہیں اللہ تعالےٰ کو حاضر و ناظر پایا، اس لیے کبوتر کو زندہ واپس لے آیا ۔"

شیخ دُوسرے درویشوں کی طرف دیکھ کر مُسکرائے اور حضرت شیخ الاسلام کو شاباش دی۔

درویشوں کے شک کو رفع کرنے کی غرض سے مکرّر یہ حکم دیا کہ سب چلے جاؤ اور گھاس کا ایک ایک پشتارہ لے آؤ، تاکہ خانقاہ کے صحن میں بچھایا جائے۔ سب درویش جنگل سے نرم نرم سبز گھاس کاٹ کر لے آئے، لیکن حضرت شیخ الاسلامؒ سوکھی گھاس اُٹھا لائے۔ حضرت شیخ الشیوخ نے آپ سے پُوچھا :

"تم ہری گھاس کیوں نہیں لائے ؟"

آپ نے عرض کی :

"غریب نواز! جنگل میں ہری گھاس کی تو کمی نہیں تھی، لیکن مَیں جہاں گیا، اُسے یادِ الٰہی میں مصروف پایا۔ اس لیے مجھے مناسب معلوم نہ ہُوا کہ اسے یادِ الٰہی سے محروم کر دوں اور چُونکہ خشک گھاس ذکر اللہ سے فارغ تھی، اس لیے اسے کاٹ لایا ہوں۔"

اگرچہ آوردند دیگر کاہ تر
یافتند ایشاں نہ ہرگز ایں خبر!
کاہِ تر محواست در یادِ خُدا
مے کند تسبیح ہر صبح و مسا

یہ جواب سُن کر سب درویش شرمندہ ہوئے اور حضرت شیخ الشیوخ نے فرمایا :

"اے دوستو! تم گیلی لکڑی کے مانند تھے، جس پر آگ جلدی اثر نہیں کرتی، لیکن شیخ بہاء الدین سوکھی لکڑی کی طرح ہیں کہ عشقِ الٰہی کی آگ نے اُنہیں فوراً اپنی لپیٹ میں لے لیا۔ یعنی ؎

این سعادت بزورِ بازو نیست — تانہ بخشد خدائے بخشندہ

## دین و دُنیا پر قبضہ

حضرت شیخ الشیوخ کی خدمت میں آئے چند ہی دن گزرے تھے کہ ایک دن حضرت نے طلب فرمایا۔ ایک کٹا ہوا انار حضرت کے ہاتھ میں تھا، دیکر فرمایا کہ کھا لیجئے۔ جب شیخ الاسلامؒ نے وہ انار لیا، تو اس میں سے ایک دانہ گر پڑا۔ آپ نے فوراً اُٹھا کر مُنہ میں ڈال لیا۔

شیخ الشیوخ نے فرمایا :

"بہاءالدین! یہ دانہ دراصل دُنیا تھی۔ مَیں نے چاہا کہ تم اس کے جھمیلے میں نہ پڑو۔ اس لیے عمداً گرا دیا تھا۔ لیکن تُو اٹھا کر کھا گیا۔ اب دین و دُنیا دونوں تیرے قبضے میں ہیں۔ اس کے بعد فرمایا کہ اب تم ملتان میں جاکر سکونت اختیار کرو کہ اس ملک کے باشندوں کی ہدایت تمہارے سپرد کی گئی ہے۔

## شیخ جلال تبریزیؒ

سید جلال تبریزیؒ کے نام سے ایک بزرگ حضرت شیخ الشیوخ کے آستاں پر رہتے تھے۔ تین چار مُلاقاتوں میں ارتباط اس قدر بڑھا کہ وہ بھی آپ کے ہمراہ چلنے کو تیار ہو گئے اور حضرت شیخ الشیوخ سے عرض کی کہ مجھے شیخ بہاء الدین زکریاؒ سے بڑی محبت ہے۔ اگر ارشادِ عالی ہو تو مَیں بھی ان کے ہمراہ چلا جاؤں۔ حضرت شیخ الشیوخ نے اجازت دے دی اور دُنیائے تصوّف کے یہ شمس و قمر بغداد سے ملتان کو روانہ ہو گئے۔

## عظمتِ مُرشد

ان دنوں بخارا کے راستے سے مُلتان آنا پڑتا تھا۔ جب یہ بزرگوار سفر طے کر کے نیشاپور پہنچے، تو شیخ جلال الدین تبریزی رحمۃ اللہ علیہ علماء و مشائخ سے ملنے کے لیے شہر میں تشریف لے گئے۔ اور حضرت شیخ الاسلامؒ اپنی منزل گاہ میں ہی مصروفِ عبادت رہے۔ مُلاقات کے بعد واپس آئے تو حضرت شیخ الاسلامؒ نے ان سے پوچھا کہ آج کی سیر میں کس درویش کو سب سے بہتر پایا؟

فرمایا: "شیخ فریدالدین عطار کو"۔

پوچھا: "کیا کیا باتیں ہوئیں"؟

# عروس البلاد ملتان

## شیخ الاسلامؒ کی زندگی کا تبلیغی دور

حضرت شیخ الاسلامؒ کی غیر حاضری میں عروس البلاد ملتان اور کوٹ کروڑ نے جو جو انقلابات دیکھے، وہ بجائے خود ایک لمبی داستان ہے۔ ہم تفصیل میں نہیں جاتے۔ مختصر یہ ہے کہ ملتان کے قرامطہ کے اقتدار پر سنہ ۵۷۱ھ میں محمد غوری کے ہاتھوں کاری ضرب لگ چکی تھی۔ اگر انہیں لاہور کے حاکم خسرو ملک کی حمایت حاصل نہ ہوتی، تو کبھی کے ختم ہو چکے ہوتے۔ لیکن چونکہ ادھر سے برابر شہ مل رہی تھی، اس لیے دیہات میں اُن کا پورا اثر موجود تھا۔ سلطان نے سنہ ۵۷۶ھ / ۱۱۸۰ء میں لاہور پر یلغار کی۔ لیکن خسرو ملک قلعہ بند ہو گیا اور افواج سلطانی ناکام واپس لوٹ گئیں۔

سنہ ۵۸۰ھ / ۱۱۸۴ء میں سلطان پھر پنجاب پر حملہ آور ہوا اور سیالکوٹ پر قبضہ کر کے اس کے قلعہ کی مرمت کرائی۔ سنہ ۵۸۲ھ / ۱۱۸۶ء میں لاہور پر آخری حملہ ہوا اور سلطان خسرو ملک کو گرفتار کر کے ہمراہ لے گیا۔ سنہ ۵۸۳ھ / ۱۱۸۷ء میں خسرو اور اس کے تمام خاندان کو سلطان غیاث الدین کے پاس بھجوا دیا۔ اس نے انہیں جرجستانی کے قلعہ میں قید کیا اور خوارزم شاہ کے حملے میں سب کو ٹھکانے لگا دیا۔ خسرو آلِ سبکتگین کا آخری چشم و چراغ تھا۔ دستور کے مطابق اس خاندان کا ستارۂ اقبال بھی دو سو سال میں اپنا دورہ پورا کر کے ایسا غروب ہوا کہ پھر نہ اُبھرا۔

سنہ ۵۹۹ھ / ۱۲۰۲ء تک سلطان ہندوستان کے راجوں مہاراجوں سے سرگرم پیکار رہا۔ سنہ ۶۰۰ھ / ۱۲۰۳ء میں خوارزم شاہ پر حملہ کیا، مگر شکست کھائی اور خراسان کی طرف بھاگ نکلا۔ اس کا ایک غلام ایبک نامی ہمراہ تھا۔ اس نے سمجھا کہ سلطان مارا گیا۔ اُسے سندھ کی حکومت کا خیال پیدا ہوا۔ اُس نے بادشاہ کے مرنے کی افواہ ہر طرف پھیلا دی اور خود بگولہ بن کر ملتان پہنچا۔ یہاں سلطان کی طرف سے امیر حسن حکومت کرتا تھا۔ اُسے دربار میں جا کر ملا اور کہا کہ مجھے آپ کو بادشاہ کا پیغام دینا ہے۔ اور آج کل جو حوادثات گزر رہے ہیں، اُن کی بابت کچھ بیان کرنا ہے، خلوت میں چلئے۔

امیر حسن بلا تامّل اس کے ہمراہ محل میں چلا آیا۔ یہاں ایک ترکی غلام تاک میں بیٹھا تھا۔ اس نے فوراً گردن اڑا دی۔ پھر دربار میں آیا اور ایک جعلی فرمان دکھا کر اعلان کیا کہ امیر حسن سلطان کے حکم سے کیفرِ کردار کو پہنچا، آج سے میں اس ولایت کا حاکم ہوں۔ امراء نے بلا تامّل اطاعت کر لی، لیکن جب گکھڑوں کو یہ خبر پہنچی، تو وہ لاہور پر قبضہ کرنے کے ارادے سے نکل پڑے اور جہلم و سوہدرہ میں سخت ہنگامہ برپا کر دیا۔ سلطان شہاب الدین غوری تازہ دم ہو کر غزنی پہنچا۔ یہاں یلدوز بگڑا بیٹھا تھا۔ اس نے شہر میں نہ گھسنے دیا۔ یہاں سے ملتان پہنچا۔ ایبک مقابلے میں نکلا۔ ایک معمولی جھڑپ کے بعد سلطان نے اُسے گرفتار کر لیا۔ پنجاب سے سپاہ جمع کر کے غزنی کی طرف متوجّہ ہوا اور یلدوز کو مطیع کیا۔ انہی ایّام میں خوارزم شاہ کا ایلچی آیا اور صلح ہو گئی۔

۶۰۱ھ آزمائش اور ابتلاء کا سال تھا۔ تمام سرداروں نے سلطان کی اطاعت کا جوا کندھے سے اُتار پھینکا تھا۔ صرف قطب الدین ایبک ہی وفادار رہا۔ ۶۰۲ھ میں سلطان نے گکھڑوں سے لڑنے کا ارادہ کیا۔ قطب الدین ایبک بھی دلّی سے سلطان کی خدمت میں حاضر ہوا۔ دونوں نے مل کر گکھڑوں کی خوب گوشمالی کی۔

## گکھڑوں کا مذہب

گکھڑوں کا کوئی مذہب نہ تھا۔ جس کے ہاں لڑکی ہوتی، وہ دروازے پر لے کر کھڑا ہو جاتا اور پکارتا کہ کوئی اسے اپنی زوجیت میں لینے کو تیار ہے؟ اگر کوئی قبول کرتا تو اُس کے حوالے کر دیتا، ورنہ جان سے مار ڈالتا۔ ایک ایک عورت کئی کئی خاوند کرتی تھی۔ مسلمانوں کو تکلیف پہنچانا بڑا ثواب سمجھتے تھے۔ اگرچہ شاہی فوج نے اُن کا کچومر نکال دیا تھا، مگر پھر بھی یہ اپنی ہٹ سے باز نہ آئے۔ سلطان یہاں سے لاہور چلا گیا تھا، جتنے دن وہاں قیام رہا گکھڑ مسلمانوں کو طرح طرح کی تکلیفیں پہنچاتے رہے۔ لاہور اور غزنی کی سڑک ان کے علاقے سے ہو کر گزرتی تھی۔ یہ راستہ مسلمانوں پر بند ہو گیا۔

## گکھڑوں کا قبولِ اسلام

انہی ایّام میں ایک مسلمان گکھڑوں کے ہاں قید ہو کر آیا۔ اس نے گکھڑوں کے سردار کے سامنے اسلام کی خوبیاں اس طرح سے بیان کیں کہ وہ اسلام کی طرف مائل ہو گیا۔ اُس نے کہا کہ اگر میں سلطان کے پاس جا کر اسلام قبول کر لوں، تو وہ میرے ساتھ کیا سلوک کرے گا؟

قیدی مُسلمان نے جواب دیا کہ مَیں اس امر کا ذمّے دار ہوں کہ وہ تیرے ساتھ شاہانہ سلوک کرے گا اور اس پہاڑی علاقے کی حکومت تجھے دے دیگا۔

گکھڑوں کا رئیس اس بیان پر مُسلمان ہونے کے لیے آمادہ ہوگیا۔ قیدی مُسلمان نے یہ صُورتحال سلطان کی خدمت میں لکھ بھیجی۔ سُلطان نے فوراً خلعتِ فاخرہ اور مُرصّع کمربند سردار کے لیے ارسال کئے۔ اس پر وہ بے جھجک سُلطان کی خدمت میں حاضر ہو کر مُسلمان ہوگیا۔

سُلطان نے قیدی مُسلمان کے وعدے کو ایفاء کرتے ہُوئے کوہستانی علاقے کی حکومت اس گکھڑ کے سپرد کی۔ وہ فرمان لے کر اپنے وطن میں واپس آیا اور اپنی قوم کے بہت سے آدمیوں کو مُسلمان بنایا۔ انہی دِنوں میں دریائے سندھ اور غزنی کے درمیانی علاقے کے پہاڑی باشندے بھی مُسلمان ہو گئے۔

## قرامطہ کی تباہی

سلطان لاہور سے مُلتان پہنچا۔ یہاں ابھی تک قرامطہ غالب تعداد میں موجود تھے۔ چُن چُن کر اُن کا خاتمہ کرایا اور ملتان کی سرزمین کو کفر و الحاد کی اس لعنت سے ہمیشہ کے لیے پاک کر دیا۔ جب سارے مُلک میں امن ہوگیا، تو سلطان نے غزنی جانے کا ارادہ کیا اور والیٔ بامیاں کے نام حکم ہُوا کہ دریائے جیحون کے کنارے پر لشکر جمع کرے اور پُل تیار رہے، کیونکہ ہم ترکستان کے کافروں سے جہاد کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں۔

غرض کوکبۂ اجلال حرکت میں آیا اور ۲ر شعبان کو سراپردۂ شاہی دریائے سندھ کے ایک پُر فضاء مقام پر نصب ہوا۔ ایک رات قرامطی گکھڑوں کے چند بدمعاش نوجوان جن کے اعزا و اقارب لشکرِ شاہی کے ہاتھوں مارے گئے تھے، دریا کو عبُور کر کے آدھی رات کے وقت خیمہ میں گھس گئے اور سُلطان کو خنجروں سے شہید کر ڈالا۔

بادشاہ کا جنازہ بڑے جاہ و جلال اور شان و شوکت سے غزنی کو روانہ ہُوا۔ بڑے بڑے رئیس اور امیر ہمراہ تھے اور آہ و بکا کرتے تھے۔ جب جنازہ غزنی کے قریب پہنچا، تو حاکمِ غزنی تاج الدین یلدوز استقبال کو آیا۔ اس نے وفورِ رنج سے زرہ بکتر پھینک دیا، بالوں کو بکھیرا اور سر میں خاک دھول ڈال لی۔ کم و بیش یہی کیفیت باقی امراء کی تھی۔

# مخدوم عبدالرشیدؒ کی ہجرت

مخدوم عبدالرشیدؒ حضرت شیخ الاسلامؒ کے چچازاد بھائی تھے۔ چچا بزرگوار کے انتقال پر وہی گھر کی دیکھ بھال کرتے تھے۔ آپ کی غیر حاضری میں کافی عرصہ تک کوٹ کروڑ میں رہے اور حضرت شیخ الاسلامؒ کی ہمشیرہ بی بی کمال خاتونؒ سے شادی کی۔ جن کے بطنِ عفت سے شیخ ابوبکرؒ اور شیخ محمد تولد ہوئے۔ اور ابھی شیخ الاسلامؒ سفر میں ہی تھے کہ خصوصی حالات کی بناء پر آپ کوٹ کروڑ سے ملتان ہجرت کر آئے اور قلعہ قدیم میں اس مقام پر قیام فرمایا، جہاں اس وقت حضرت شیخ الاسلامؒ کا روضۂ مبارک ہے۔ پہلے یہاں نرسنگ پیرا پیر دیو کا استھان تھا۔ تھوڑے سے عرصہ میں حضرت مخدوم عبدالرشیدؒ کے علم و رشد اور فقر و ولایت کا چرچا ہر طرف پھیل گیا۔ اکنافِ عالم سے سعید روحیں کھچ کھچ کر یہاں جمع ہونے لگیں اور قال اللہ و قال الرسول سے ملتان کے در و دیوار گونج اٹھے۔

## خواب بشارت

ایک دن حضرت مخدوم عبدالرشید رحمۃ اللہ علیہ کے ہاں علماء و مشائخ کا اجتماع تھا۔ بحث و مناظرہ میں تین پہر گزر گئے۔ اجلاس برخاست ہونے پر دفعتاً آپ پر غنودگی طاری ہوئی اور عالمِ رویا میں کیا دیکھتے ہیں کہ حضرت احمد غوثؒ تشریف لے آئے ہیں اور فرماتے ہیں:

"بیٹا! چوتھے دن تیرے چچازاد بھائی حضرت شیخ بہاء الدین زکریا دین و دنیا کی سعادتوں سے مالامال ہو کر ملتان میں داخل ہوں گے، تمہیں لازم ہے کہ اپنی ہمشیرہ کو ان کے نکاح میں دے دو اور خود حرمین شریفین کو روانہ ہو جاؤ۔"

مخدوم عبدالرشید خواب سے بیدار ہوئے، برادرِ بزرگوار کے آنے کی بشارت سے شادماں ہوئے اور بڑی بےتابی سے انتظار کرنے لگے۔

## شیخ الاسلامؒ کی آمد

حضرت شیخ الاسلامؒ سکون و اطمینان سے ملتان کو چلے آ رہے تھے۔ جب غزنی کے مضافات میں پہنچے تو معلوم ہوا کہ ملتان کے فرمانروا سلطان ناصر الدین قباچہ اور غزنی کے خلجیوں کے مابین لڑائی چھڑ چکی ہے۔ اس لیے آگے جانے کا کوئی راستہ

محفوظ نہیں ہے۔ خلجیوں کے بے شمار قبائل جنوب مشرقی افغانستان میں آباد تھے اور کافی منظم تھے۔ روزانہ ہزاروں مردانِ کارآزمامابھرتی کرکے محاذِ جنگ پر بھیجے جارہے تھے۔ حضرت چُپ چاپ یہ کیفیت دیکھتے بڑھتے چلے گئے۔ یہاں تک کہ ایک دن آپ کا ورود ایسے گاؤں میں ہوا جہاں سے قباچہ کی سرحد شروع ہوتی تھی۔ یہ پُرفضا اور کوہستانی مقام تھا۔ آپ چند ایام کے لیے یہیں رُہ پڑے اور حالات کا جائزہ لینے لگے۔ اس نواح میں آپ کی تشریف آوری کا چرچا ہوا تو لوگ جوق در جوق رشد و ہدایت کے اس سرچشمہ پر جمع ہو گئے۔ ہزاروں فاسق و بدکار آپ کی توجہ سے صراط المستقیم پر گامزن ہو گئے۔ سینکڑوں نے جنیدؒ اور بایزیدؒ کا مرتبہ پایا۔

کچھ عرصہ بعد معلوم ہوا کہ خلجیوں کو اس جنگ میں سخت ناکامی کا مُنہ دیکھنا پڑا ہے اور اب وہ دہلی کے تاجدار سلطان شمس الدین التمش کے پاس امداد کے لیے اُڑے چلے جارہے ہیں۔ لوگوں نے سُلطان کی بڑی تعریف کی اور بتایا کہ اس کی عسکری طاقت بہت مضبوط ہے۔ دو سال پہلے غزنی کے حاکم تاج الدین یلدوز نے جب اس سے ٹکّر لگائی تھی تو اُسے مُنہ کی کھانا پڑی تھی۔ ناصر الدین قباچہ سے بھی اُس کے تعلقات اچھے نہیں۔ یقیناً گھمسان کا رن پڑے گا اور اس سے ملتان کا متاثر ہونا لازمی ہے۔

چند ماہ بعد اطلاع ملی کہ سلطان خلجیوں کی مدد کو بڑھا چلا آتا ہے۔ حضرتؒ ملتان کو روانہ ہونے والے تھے کہ یہ خبر سُن کر رُک گئے۔ اگرچہ یہ انتشار کا زمانہ تھا اور عوام سیاسی پیچیدگیوں کے سبب پریشان سے ہورہے تھے۔ اس کے باوجود حضرتؒ کے گردو پیش ہزاروں سعید رُوحیں مور و ملخ کی طرح جمع رہتی تھیں۔ حضرت شیخ الاسلامؒ بہت جلد ملتان پہنچنے کے آرزومند تھے، اس لیے روز پتہ کرتے تھے کہ ملتان کا رستہ کھلا ہے یا نہیں؟

ایک دن خبر ملی کہ دریائے چناب کے کنارے دونوں بادشاہوں کا سخت مقابلہ ہوا ہے اور قباچہ شکست کھا کر سندھ کو بھاگا چلا جاتا ہے۔ لوگوں نے کہا کہ اب ملتان کی خیر نہیں۔ دوسرا معرکہ یقیناً اس شہر میں ہوگا۔ لیکن حضور نے اس خیال کی تردید فرمائی کہ التمش دین دار بادشاہ ہے اور وہ ناحق بندگانِ خدا کا خون نہیں گرائے گا۔ چنانچہ تیسرے دن حضرت کے ارشادِ گرامی کی تصدیق بھی ہو گئی۔ محاذِ جنگ سے آنے والوں نے بتایا کہ سلطان دہلی کو واپس لوٹ گیا ہے اور انہوں نے کوکبۂ شاہی

کو اپنی آنکھوں سے واپس جاتے دیکھا ہے۔

یہ سنتے ہی حضرت شیخ الاسلامؒ اپنی مسند پر کھڑے ہو گئے اور فرمایا کہ میں اب یہاں اور قیام نہیں کر سکتا۔ مجھے بہت جلد ملتان پہنچنا ہے۔ یہ کہہ کر سب سے رخصت ہوئے اور تن تنہا ملتان کو چل دیئے۔ صاحب انوارِ غوثیہ کے بیان کے بموجب حضرت ۶۱۴ھ میں بغداد سے روانہ ہوئے تھے اور گمان اغلب یہی ہے کہ حضرت نے ۶۱۵ھ کے آغاز میں ہی اس مینو سواد خطہ سے ملتان کا رخ کیا ہوگا۔ یہ مقام آپ کے نام کی رعایت سے شیخ بہاء الدین مشہور ہو گیا تھا۔ آج کل شیخ بدین کہلاتا ہے اور صوبہ سرحد کا صحت افزاء مقام ہے۔

**قِران السعدین** شیخ شرف الدین قریشی لکھتے ہیں کہ حضرت مخدوم عبدالرشیدؒ کو کشف کے ذریعے آپ کی آمد کا علم ہو گیا تھا۔ جونہی آپ ملتان میں داخل ہو گئے، شیخ عبدالرشیدؒ فوراً دیول دروازے پر پہنچے اور شیخ الاسلام سے بغلگیر ہو کر ملے۔ اس کے بعد دونوں بھائی ایک دوسرے کا ہاتھ تھامے دولت خانہ کو روانہ ہوئے۔ آگے نوکر چاکر اور اعزا و اقارب انتظار میں تھے۔ سب سے مصافحہ و معانقہ کرنے کے بعد خلوت میں تشریف لے گئے اور والدہ ماجدہ کو یاد کر کے بہت روئے۔

**کاسۂ شیر** صاحب خزینۃ الاصفیاء اس خبر کا ذمہ دار ہے کہ جب حضرت ملتان میں تشریف لے آئے اور طالبانِ حق فوج در فوج حضرت کی خدمت میں حاضر ہونے لگے تو اکابر ملتان کو آپ کی عالم گیر شہرت پر حسد ہوا اور دودھ سے بھرا ہوا ایک پیالہ خدمتِ اقدس میں ارسال کیا۔ اس سے اشارہ یہ تھا کہ "ملتان اس پیالہ کی طرح مشائخ اور علماء سے بھرا پڑا ہے آپ کی یہاں گنجائش کہاں؟"

حضرت کے آگے اس وقت گلاب کے پھول رکھے تھے، آپ نے ایک پھول اس پیالے میں ڈال کر واپس بھجوا دیا۔ گویا جواب یہ تھا کہ "اس پھول کی طرح ہم نہ صرف یہاں سما سکتے ہیں، بلکہ ہماری شہرت اور نیک نامی یہاں کے جملہ باخدا درویشوں پر غالب آئے گی[1]"

---

[1] جائے من درین شہر بطوریکہ گُل بالائے شیر است خواہد بود (خزینۃ الاصفیاء ص ۲۱)

## مخدُوم عبدالرّشیدؒ کا عزمِ سفر

جب سفر کی کوفت دُور ہو گئی تو مخدُوم عبدالرشیدؒ نے والد بزرگوار کی وصیت کے مطابق اپنی ہمشیرہ رشیدہ خاتون کی شادی حضرت شیخ الاسلامؒ سے کر دی اور اموال و خزائن جن کی سالہا سال تک آپ نے بحیثیت امین کے نگہداشت فرمائی تھی۔ آخری کوڑی تک حضرت شیخ الاسلامؒ کو سنبھال دی اور ارضِ پاک کو جانے کے لیے اجازت طلب کی۔ حضرت نے سینے پر پتھر کی سِل رکھکر بھائی کو الوداع کہی اور مخدوم عبدالرشیدؒ اپنے سات فدا کاروں کے ہمراہ دیارِ حرم کو روانہ ہو گئے۔

## حضرتؒ کے معمولات

حضرت شیخ الاسلامؒ اب متاہل ہو چکے تھے۔ مخدُوم عبدالرشیدؒ کے اہل و عیال اور اُن کے نامور بھائی بھی آپ کے دامن سے وابستہ تھے۔ ایک بڑا خزانہ جو اسلاف سے ترکہ میں ملا تھا، تن آسانی اور عیش کوشی کی دعوت دینے کو موجود تھا لیکن وہ پیکرِ نور جسے عنفوانِ شباب میں دُنیا کے رنگ و روغن کی ملمع کاری دھوکہ نہیں دے سکی تھی، اب اس کے فریب میں کیسے آ سکتا تھا۔ قلعہ قدیم پر محل تعمیر ہُوا، لیکن فقرار اور مشائخ کے لیے۔ مگر اہل و عیال کے لیے حجرے اور سرائیں معرضِ وجود میں آئیں۔

حضرت کی اپنی حالت یہ تھی کہ لاکھوں اشرفیاں قدموں میں پڑی چمکا کرتیں، لیکن حضور اُن سے بے پرواہ ہو کر "جبینِ نیاز" خاکِ عبودیت پر رکھے اپنے عجز و انکسار کا اعتراف کرتے دکھائی دیتے تھے۔ سنہری زرو پہلی سکّوں کے اس بڑے خزانے کو اس ذاتِ مقدّس کی نگاہوں میں کبھی ٹوٹے ریزوں کے ڈھیر سے زیادہ مقام حاصل نہ ہُوا۔ گویا ؎

چیست دُنیا از خدا غافل بودن
نے قماش و نقرہ و فرزند و زن

ایک مصنّف[1] کی شیخ الاسلامؒ کی ملتان میں آمد کے بارے میں درج ذیل رائے ہے:-

"جب آپ بغداد سے اس مُلک میں آئے تو بباعث دوستی مخدوم شیخ یحییٰ گردیزی سجادہ نشین، حضرت شاہ گردیز اس شہر میں سکونت اختیار کی۔"

---

[1] مصنّف تذکرۂ ملتان۔

ہمیں مذکورہ اقتباس سے یکسر اختلاف ہے۔ کیونکہ حضرت شیخ الاسلامؒ مرشد کے حکم سے ملتان تشریف لائے تھے[۱] اور مرشدِ طریقت کی طرف سے ہی اس شہر کے عوام کی روحانی تربیت پر مامور ہوئے تھے۔ کسی دوست کی کشش انہیں یہاں لے آنے کا موجب نہیں ہوئی تھی۔ حضور اس شہر کے باطنی حاکم تھے، جس کا علم تمام اولیائے کاملین کو ہو چکا تھا۔ چنانچہ جب حضرت قطب الدین بختیار کاکیؒ دہلی جاتے ہوئے یہاں سے گزرے اور سلطان ناصر الدین قباچہ نے انہیں ملتان میں قیام کرنے کی درخواست کی تو آپ نے واشگاف الفاظ میں فرمایا:

"ملتان برادرم بہاء الدین کی تحویل میں دیا جا چکا ہے۔ ہم یہاں کیسے رہ سکتے ہیں"[۲]

یہ کہہ کر دہلی کو روانہ ہو گئے۔

اسی طرح مؤلف "تذکرۃ الملتان" کو مخدوم شاہ یوسف گردیز کے معاملے میں بھی غلط فہمی ہوئی۔ انہوں نے بڑی بے تکلفی سے حضرت شیخ الاسلام محمد یوسف گردیزیؒ کو جو روحانی اعتبار سے شہنشاہِ دین و دین تھے، انہیں فقر و ولایت کی تاجداری سے ہٹا کر اس شہر کا صوبے دار بنا ڈالا یعنی وہ قطبِ دوراں غوثِ زماں حضرت مخدوم علی قسور گردیزیؒ کی طرف سے اہلِ ملتان کی اصلاحِ احوال پر مامور ہو کر نہیں آئے تھے، بلکہ ابراہیم شاہ غزنوی کی طرف سے ملتان کے صوبہ دار بن کر آئے تھے۔ چنانچہ لکھتے ہیں:۔

"حضرت مخدوم یوسف گردیزی کے جدِ بزرگوار نے حسبِ استخارہ منجانب اللہ انہیں اس ملک میں آنے اور اسے آباد کرنے کی رخصت عطا کی اور فرمایا:

تمہیں ملتان کی اصلاح پر مامور کیا گیا ہے، وہاں جا کر سکونت اختیار کرو، تم اور تمہاری

---

[۱] (۱) "بہاء الدین زکریا بعد عطائے خرقۂ خلافت حسب الارشاد پیرِ روشن ضمیر ملتان آمد و سکونت ورزید۔"

(خزینۃ الاصفیاء، ص ۲)

(۲) "خرقۂ خلافت کے بعد حضرت بہاء الدین زکریا رحمہ اللہ علیہ کو مرشد کی طرف سے حکم ملا کہ ملتان واپس جا کر قیام کرو اور وہاں کے باشندوں کو فیض پہنچاؤ۔" (بزمِ صوفیہ، ص ۹۱)

[۲] سیر العارفین، ص ۸۹۔

اولاد وہاں ہمیشہ عزت و آبرو سے رہے گی۔“

یہاں تک تو صحیح ہے، لیکن آگے جو کچھ لکھا ہے اُس کا حقائق سے کچھ بھی تعلق نہیں ہے۔ ارشاد ہوتا ہے :۔

”نیز بادشاہِ وقت نے جو اُن کے معتقدوں میں سے تھا، اس خبر کے سُنتے ہی فرمان معافی ملک ملتان بطر نیاز قدیمی اُن کے نام لکھ دیا اور حضرت مخدوم نے بھی اپنی طرف سے کچھ وجہ پیشکش سالانہ دینا منظور کی۔ الغرض جدِّ کے انتقال پر باجازت والد نامدار بہت سے اسباب و سامانِ ظاہری کے ساتھ اس ملک میں بہ رونق بخشی۔ اس شہر کو جو راجگان کے وقت سے ویران پڑا ہوا تھا، آباد کیا۔ ان کے عدل و انصاف کا شہرہ سن کر دُور دُور سے لوگ آکر اس شہر میں آباد ہوئے۔ حضرت مخدوم موصوف تو عبادتِ الٰہی میں مشغول رہتے تھے اور انتظامِ ملک کار پردازوں کے سپرد تھا۔“[1]

اندازہ فرمائیے! اس کا ملخص یہ ہے کہ :

۱۔ بادشاہ نے اس ملک کا پروانہ آپ کو مرحمت کیا۔

۲۔ آپ بادشاہ کو سالانہ خراج ادا کرتے تھے۔

۳۔ دادا کی وفات پر والد بزرگوار کی اجازت سے بڑے ٹھاٹ باٹ کے ساتھ گھر کا جملہ مال و اسباب لاد کر ملتان تشریف لائے۔

۴۔ یہ شہر راجوں کے وقت سے ویران پڑا تھا۔

۵۔ خود عبادت میں مصروف رہتے تھے اور ملک کا انتظام کارندے چلاتے تھے۔

نمبر ۱، ۲ میں حضرت کو بادشاہ کا ماتحت صوبے دار ثابت کیا گیا ہے۔

نمبر ۳۔ امرِ واقعہ کے خلاف ہے، آپ کے والد سید ابو بکر مخدوم سید علی قسورؒ کی زندگی میں فوت ہو گئے تھے۔ حضور اپنے ہمراہ کوئی چیز نہیں لائے تھے۔ شیر پر سوار تھے اور سانپ ہاتھ میں تھا۔ یہی کچھ آپ کی کائنات تھی۔ اللہ والے ظاہری اسباب کے محتاج نہیں ہوتے بلکہ

---

[1] ”تذکرہ ملتان“ ص ۹۰ ۔

اُن کے لیے زمین اپنے خزانے اُگل دیتی ہے ۔

نمبر ۴ ۔ یہ قطعاً غلط ہے کہ ملتان شہر راجوں کے وقت سے ویران چلا آتا تھا ، بلکہ صحیح یہ ہے کہ اسلامی دور میں اسے جو فروغ نصیب ہُوا ، راجوں کے زمانے میں یہ بات کہاں تھی ۔

نمبر ۵ ۔ یہ ارشاد کہ خود تو مصلّٰی نشین تھے ، مگر امورِ مملکت کارندے چلاتے تھے ، یہ اصولِ جہانبانی کے خلاف ہے ۔ آج تک کوئی فرمانروا حکومت کے کاروبار کارندوں کے سپرد کر کے مصلّٰی نشین نہیں ہُوا ، البتّہ تخت و تاج اکثر بادشاہوں نے درویشی قبول کرنے پر از خود دوسروں کے حوالے کیا ہے ۔ جیسے سلطان حمیدالدین حاکم اور حضرت ابراہیم ادھم کے بارے میں مشہور ہے ۔ اب شیخ الاسلامؒ کو حضرت مخدوم سید یحییٰؒ کا دوست قرار دیکر اپنی گدی کا طفیلی بنانا مقصود ہے ۔ جسکی تائید کسی تذکرے سے نہیں ہوتی ۔

## سید جلال تبریزیؒ شیخ الشیوخ کی طرف سے کسی مُلک کی ہدایت پر مامُور نہیں تھے

" احوال و آثار " کے مقالہ نگار نے سید جلال تبریزیؒ کے بارے میں درجِ ذیل رائے کا اظہار کیا ہے :-

" ایں سلسلہ رونق پیدا نکرد تا اینکہ شیخ بہاء الدین زکریّا ملتانیؒ و شیخ جلال الدین تبریزی بہ شیہ قارہ آمدند و بوسیلۂ اینہا بود کہ ایں سلسلہ آنجا رواج پیدا کرد [۱] "

یعنی حضرت شیخ الاسلامؒ اور حضرت تبریزیؒ نے مل کر اس سلسلہ کو فروغ دیا ۔

مزید رقمطراز ہیں :

" در بنگال شیخ جلال الدین تبریزیؒ ایں سلسلہ را رواج داد [۲] "

پھر لکھتی ہیں :

" بوسیلۂ مریدان ایں دو بزرگ ایں سلسلہ تا کشمیر و گجرات و حتی تا افغانستان نفوذ پیدا کرد [۳] "

---

[۱] مقالہ احوال و آثار ، شیخ بہاء الدین زکریّا ، ص ۱۳

[۲] ، [۳] احوال و آثار شیخ الاسلام بہاء الدین زکریا ، ص ۱۳

ایک اور مقام پر محترمہ نے اشاعتِ اسلام کا زریں تاج سید جلال سلہٹی کے سر سے اُتار کر حضرت تبریزیؒ کو نوازش کیا ہے، فرماتی ہیں :

«شیخ جلال الدین تبریزیؒ بود کہ علم سطوت اسلام را در پاکستان شرقی برافراشت۔»[1]

مولفہ نے اپنی ان تحریروں سے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ کشمیر سے سماٹرا اور بورنیو تک سہروردی درویشوں نے اسلام کی جو شمعیں روشن کی ہیں، یہ صرف حضرت شیخ الاسلامؒ بہاء الدین زکریا کی سعیٔ جمیل کا ہی ثمرہ نہیں، بلکہ ان عظیم الشان تبلیغی کامیابیوں میں سید جلال تبریزیؒ برابر کے شریک ہیں۔

حالانکہ محترمہ نے ایک جگہ تسلیم کیا ہے کہ جب حضرت شیخ الشیوخ نے شیخ الاسلامؒ کو ملتان کی روحانی تربیت پر مامور کیا، تو جلال تبریزیؒ نے بحیثیت ایک دوست کے ان کی صحبت میں رہنے کی خواہش ظاہر کی تھی۔ اگرچہ تبریزی صاحب کی دل جوئی کی خاطر شیخ الشیوخ نے اجازت دے دی مگر یہ بات نبھ نہ سکی اور نیشاپور میں اُن کی دوستی کا رشتہ ٹوٹ گیا اور دونوں وہاں سے مخالف سمتوں میں روانہ ہو گئے۔

مزید ملاحظہ ہو۔

«شیخ الشیوخ[2] گفت حالا وقت آں رسیدہ کہ عزیمت سفر کنی و بہ ملتان برگردی چوں مردمان آنجا بتو احتیاج دارند۔»

یعنی اب ملتان روانہ ہو جاؤ کہ وہاں کے عوام کو تیری ضرورت ہے۔

مزید لکھتی ہیں :

«وقتے بنا بہ دستور او (یعنی شیخ بہاء الدین زکریا) می خواست از بغداد بہ ملتان برود یکے از مریدان شیخ شہاب الدین باسم شیخ جلال الدین تبریزی (۵۳۶ - ۶۳۲) کہ بہ شیخ بہاء الدین زکریا انس گرفتہ بود از مرشد اجازہ خواست کہ با او ہمراہی کند۔ شیخ

---

[1] «احوال و آثار» صفحہ ۳۵

[2] مقالہ «احوال و آثار» الخ صفحہ ۳۶

الشیوخ اجازہ داد[1]"

یعنی بوجہ دوستی شیخ الاسلامؒ کے ساتھ جانے کی اجازت طلب کی بحیثیت رفیق کے نہ بحیثیت مامور کے، مگر وہ رفاقت ختم ہو گئی۔

مقالہ نگار مزید تحریر کرتی ہیں :-

"شیخ بہاء الدین آزردہ خاطر شد و بہ ہمین جہت بود کہ ہمانجا از جلال الدین تبریزی جدا شد و ہر دو، در دو مختلف براہ افتادند۔ و شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی راہ ملتان و شیخ جلال الدین تبریزیؒ راہ خراسان را در پیش گرفت[2]"

مقالہ نگار نے حضرت شیخ الاسلامؒ کی اشاعت اسلام کی مساعی کو چھپانے کی کوشش کی، مگر تضاد بیانی کے سبب اُسے کامیابی نہ ہوئی۔

شیخ جلال تبریزیؒ کی بزرگی مسلّم ہے، مگر موصوف ابو سعید ترمذیؒ کے مُرید تھے۔ حضرت شیخ الشیوخ ان کے پیرِ صحبت تھے۔ ظاہر ہے کہ پیرِ صحبت اپنے ایسے مرید کو کسی علاقے کی اصلاح پر مامور نہیں کر سکتا اور نہ شیخ الشیوخ نے اُنہیں کہیں بیٹھ کر کام کرنے کی اجازت فرمائی۔ یہ آزاد مرد درویش تھے دو دن کہیں، چار دن کہیں۔ ان سے نہ سلسلہ چلا ہے اور نہ ہی اُنہوں نے اپنی طرف سے کسی کو کہیں کام کرنے کا حکم دیا ہے۔ بلکہ صحیح یہ ہے کہ آپ مرید کرنے سے بھی گریز کرتے تھے۔

یہ کسی ایسی ویسی کتاب کی روایت نہیں۔ حضرت محبوب الٰہی دہلویؒ راوی اور حضرت امیر حسن علی سنجری رحمتہ اللہ علیہ ناقل ہیں۔ فوائد الفواد کا حوالہ ہے جو صوفیاء میں بالاجماع ثقہ تصوّر کی جاتی ہے۔

" سوموار کے دن ۲۳ ذیقعدہ ۷۰۸ھ کو (حضرت نظام الدین اولیاء قدس سرّہٗ) کی قدم بوسی کا شرف حاصل ہوا۔ ایک جوان آیا، تو خواجہ صاحب نے اس سے پوچھا کہ تیرے جد بزرگوار کس پیر کے مُرید تھے؟ جواب دیا کہ شیخ جلال الدین تبریزیؒ کے مرید تھے۔ خواجہ صاحب نے فرمایا کہ شیخ جلال الدینؒ کسی کو بہت کم مُرید کیا کرتے

---

[1] "احوال و آثار" ص ۳۹ [2] الخ

تھے۔ قاضی حمید الدین ناگوری، مولانا برہان الدین غریب حاظر تھے۔ پوچھا کہ ایسے بزرگ اور شیخ ہو کر کیوں لوگوں کو مرید نہیں کرتے تھے۔ خواجہ صاحب نے فرمایا: خواہ مرید کریں یا نہ کریں۔ ان کی بزرگی اور شیوخت میں کچھ فرق نہیں آتا۔ اس کی مثال ایسی ہے جیسے دو آدمی ہوں اور دونوں میں قوتِ رجولیت ہو۔ ایک کے ہاں تو اولاد پیدا ہو اور دوسرے کے ہاں نہ ہو، تو اس سے یہ تو لازم نہیں لاتا کہ اس کے مرد ہونے میں کچھ شبہ ہے، لیکن ایسا بہت دیکھا گیا ہے۔ انبیاء بھی اسی طرح گذرے ہیں۔ چنانچہ قیامت کے دن ہر ایک پیغمبر اپنی اُمّت کو ہمراہ لائے گا کسی کے ساتھ کم ہو گی، کسی کے ساتھ زیادہ۔ ایک پیغمبر ایسا آئے گا کہ اس کے ہمراہ صرف ایک آدمی ہو گا لیکن اس سے یہ تو لازم نہیں آتا کہ اس کی نبوّت کا قصور ہے۔ اسی طرح سے شیخ اور مرید کا معاملہ ہے[1] ۔"

حضرت محبوب الٰہی تو فرماتے ہیں کہ حضرت تبریزیؒ مرید نہیں کرتے تھے، مگر مقالہ نگار بڑے وثوق سے فرماتی ہیں :۔

"در بنگال شیخ جلال الدین تبریزیؒ ایں سلسلہ را رواج داد بوسیلۂ مریدان ایں دو بزرگ ایں سلسلہ تا کشمیر و گجرات وحتیٰ تا افغانستان نفوذ پیدا کرد۔" اور پھر: "شیخ جلال الدین تبریزی بود کہ عَلَمِ سطوتِ اسلام را در پاکستان شرقی برافراشت ۔"

معلوم ہوتا ہے کہ محترمہ نے سید جلال سلہٹی اور سید جلال تبریزیؒ کو فردِ واحد سمجھ لیا ہے۔ یہ سید جلال سلہٹی ہی ہیں جو حضرت شیخ الاسلامؒ کے مرید در مرید اور سید جلال بخاریؒ کے نواسے ہیں۔ چھ سو درویشوں کے ہمراہ اُچ سے چلے اور بنگال پہنچ کر راجہ گوڑ گوبند کو شکست دی اور اس ملک میں عَلَمِ اسلام بلند کیا۔ ان کا تفصیلی ذکر اپنے مقام پر آئے گا۔

حضرت شیخ الاسلامؒ نے جب یہ دیکھا کہ حاکم سست اور بے پرواہ ہے اور قرامطہ کی ملحدانہ تعلیم غیر شعوری طور پر عوام کے قلب و دماغ پر چھا رہی ہے، تو حضور نے قرامطہ کے اثر و نفوذ

---

[1] فوائد الفواد ص ۲۶ ۔

کو مٹانے اور نوعِ انسانی کو اسلام سے متعارف کرانے کا ایک منصوبہ تیار کر لیا۔

آپ نے دیکھا کہ اس ملک کے تمام ہندو پرہلاد جی کے مندر میں حاضری دینا اپنا مذہبی فریضہ جانتے ہیں، تو آپ نے اس عظیم تاریخی مندر کے سامنے اپنی مسند قائم کی، جو ہندو یاتری پوجا کر کے مندر سے نکلتا، آپ کے نورانی چہرے کو دیکھتے ہی کلمہ پڑھ کر مسلمان ہو جاتا اور کہتا کہ آپ منش نہیں ہیں، بلکہ بھگوان کے اوتار ہیں۔ جو دھرم آپ کا وہی ہمارا۔

آج سے سات صدی پیشتر کے زمانے کا تصور کر کے اندازہ لگائیے جبکہ پرہلاد جی کا مندر برِصغیر پاک و ہند کے کروڑوں ہندوؤں کا مرکزِ توجہ تھا۔ ہزاروں ہندو، مرد اور عورتیں صبح و شام اس مندر کے درشنوں کو حاضر ہوتی تھیں۔ سالانہ میلوں ٹھیلوں پر لاکھوں یاتری کالے کوسوں کا سفر طے کر کے یہاں پہنچتے تھے۔ شیخ الاسلامؒ نے اس عظیم ہندو معبد کے سائے میں بیٹھ کر کیونکر اسلام کی شمعیں روشن کی ہوں گی اور صبح و شام کی گھنٹیوں اور ناقوسوں کے مقابلے میں جب ادھر سے اللہ اکبر کی فلک شگاف آواز بلند ہوتی ہوگی، تو اس کی صدائے بازگشت سے مندر کے پروہتوں اور مہاشوں کے دلوں پر کتنے سانپ لوٹ جاتے ہوں گے؟

آج کا ہندو جے پال، انند پال، جے چند، پرتھوی راج، رانا پرتاپ اور سیواجی کے مقابلے میں کئی درجے زیادہ روشن خیال اور رواداری ہے اور آپ کروڑوں کی تعداد میں ہیں، کسی کو اپنے مذہب کی طرف بلا کر تو دیکھیے، کیا جواب ملتا ہے؟ یا بھارت جا کر کسی مندر میں تھوڑی دیر سستانے کی کوشش تو فرمائیے اور پھر دیکھیے کہ اس کا ردِ عمل کیا ہوتا ہے؟ اس سے مشائخ اسلام کے بے پناہ اثر و نفوذ کا اندازہ لگائیے کہ وہ نہ صرف مندروں کے پہلوؤں میں آباد ہو گئے، بلکہ انہوں نے مستقل طور پر ان کی دیواروں اور کلیسوں کے سائے میں اسلام کی اشاعت کے مراکز قائم کیے۔ دنیا میں ہزاروں انقلابات آئے، حملہ آوروں کی یلغار سے شہر کے شہر غبار بن گئے۔ ملکوں کے جغرافیے بدل گئے۔ خشکی کی جگہ تری اور تری کی جگہ خشکی نے لے لی، لیکن وہ اللہ والے جو اسلام کی سربلندی کے لیے گھروں سے نکلے تھے، خدا نے ان کی عظمت کے میناروں کو حوادثِ دہر سے محفوظ رکھا، بلکہ ان کے طفیل کفر کے آثار کو بھی زمانے کی دستبرد سے بچا لیا گیا تاکہ آنے والی نسلوں کے لیے حجت قائم رہے اور وہ لوگ جنہوں نے اسلام

کو ورثہ کے طور پر پایا ہے، دیکھیں کہ اکابر اہل اللہ نے ان کے آباء و اجداد کو اسلام کی آغوش میں لانے کے لیے کتنا بڑا خطرہ قبول کر لیا تھا۔

حضرت شیخ الہند اجمیری رحمۃ اللہ علیہ کی آخری آرام گاہ اور پھر اُن کے گرد و پیش کے مندروں پر نظر دوڑائیے۔ سید جلال تبریزیؒ، سید جلال سلہٹیؒ، خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ کے مزارات کے پہلو بہ پہلو اب بھی شکست خوردہ مندر نظر آتے ہیں۔ حضرت شیخ الاسلامؒ کی خانقاہ عالیہ کے عین بالمقابل پرہلاد کا عظیم مندر آپ کی روحانی عظمت و شوکت کا اعتراف کرنے کو سر جھکائے کھڑا ہے۔ آپ نے اور آپ کے بعد آپ کے خلفاء نے کشمیر سے گجرات کاٹھیاواڑ تک ہر جگہ تبلیغی مرکز قائم کئے اور اشاعتِ اسلام کا گرانقدر کام کیا۔

میر حسینیؒ نے ہرات میں اور عراقی نے مصر و شام میں فقر و ولایت کے جھنڈے گاڑ دیے۔ ایران، افغانستان، بلخ بخارا اور نیشاپور تک ہر جگہ سہروردی ہی سہروردی نظر آنے لگے تھے۔ شیخ الاسلامؒ کے بعد اُن کے فرزند جگر حضرت الشیخ العارف صدر الدین محمد اور ان کے بعد اُن کے پوتے حضرت شاہ رکن عالم رحمہم اللہ علیہم نے ملتان کی سرزمین کو مطلع انوار بنائے رکھا اور مکران سے سلہٹ تک برصغیر قال اللہ و قال الرسول کی صداؤں سے گونج اُٹھا۔

## تبلیغی سرگرمیاں

حضرت شیخ الاسلامؒ نے اپنی خانقاہ عالیہ کے پہلو میں ایک علمی، دینی اور صوفیانہ درس گاہ کی بنیاد رکھی۔ جس کے دو شعبے تھے، ایک علماء پیدا کرتا تھا اور دوسرا مبلغین۔

مبلغین کے لیے ضروری تھا کہ جس ملک میں انہیں بھیجا جائے، انہیں وہاں کی زبان اور ثقافت سے پوری واقفیت ہو، تاکہ وہ وہاں پہنچ کر اپنے آپ کو اجنبی محسوس نہ کریں۔ اس لیے آپ نے ہر ملک سے ایک ایک فاضل عالم طلب کر کے اپنی درس گاہ میں ملازم رکھا۔ اُسے معقول تنخواہ اور رہائش کا تسلی بخش انتظام فرمایا۔

جب علماء فارغ التحصیل ہو کر حضور کی خدمت میں حاضر ہوتے تو آپ ایک ایک کو الگ الگ بُلا کر پوچھتے کہ کیا تم فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ تبلیغ کرنے کو تیار ہو؟ اس طرح کافی نوجوان از خود اپنے آپ کو اس مقصد کے لیے پیش کرتے تھے۔ جو جس ملک میں جانا چاہتا، وہ اسی کمرے میں اس

علاقے کی زبان اور ثقافت کی تعلیم حاصل کرتا۔ دو سال کے بعد شیخ الاسلامؒ اس مبلغ کے اُستادِ محترم کو پانچ ہزار اشرفی عنایت کرتے کہ شہر سے اس مُلک کے لیئے مفید اور ضروری سامان خرید کر کے ایک کشتی میں ترتیب دو اور پھر یہ جہاز اپنی دُعاؤں کے سایہ میں منزلِ مقصود کو روانہ فرماتے۔ چلتے وقت مبلغ کو ہدایت فرماتے :-

- سامان کم منافع پر فروخت کرنا۔
- لین دین میں اسلامی تعلیمات کو سامنے رکھنا۔
- ناقص چیزوں کو فروخت نہ کرنا، بلکہ فقرار اور مساکین کو مُفت دے دینا۔
- خریداروں سے خندہ پیشانی سے پیش آنا۔
- جب تک لوگوں کا اعتماد حاصل نہ ہو، ان پر اسلام پیش نہ کرنا۔
- اس طرح یہ علمائے ربانیین سوداگروں کے لباس میں کشتیوں پر سامانِ تجارت لاد کر روانہ ہوتے اور جاوا، سماٹرا، فلپائن اور چین تک پہنچ کر دوکانیں کھولتے اور دیانتداری سے لین دین کرتے اور ساتھ ہی لوگوں پر اسلام پیش کرتے۔ جس کا خاطر خواہ نتیجہ نکلتا اور لوگ اُن کے حسنِ اخلاق، ان کی خدا ترسی، دینداری، دیانت داری اور معاملات میں صفائی سُتھرائی دیکھ کر گرویدہ ہو جاتے اور بالآخر اسلام قبول کر لیتے۔ آج مشرقِ بعید کے چھوٹے چھوٹے جزیروں میں جو کروڑوں مسلمان نظر آتے ہیں یہ انہی تاجر مبلغین کی سعیٔ مشکور کا نتیجہ ہیں۔

یہ تو خارجی جہدِ مسلسل کی کیفیت تھی۔ اس کے علاوہ ایک داخلی تبلیغ کا شعبہ تھا، جس کی نگرانی شیخ الاسلامؒ خود فرماتے تھے۔ واعظین اور مبلغینِ کرام کی متعدد جماعتیں کشمیر سے راس کماری اور گوادر سے بنگال تک مصروفِ عمل تھیں۔ حضرت شیخ الاسلامؒ کی آمد سے پہلے حضرت سلطان غنی سرور رحمۃ اللہ علیہ کی تبلیغی جماعتیں موجود تھیں۔ مگر صحیح قیادت میسر نہ ہونے کے سبب ان میں سستی اور بے راہروی سی پیدا ہو گئی تھی۔ حضرت نے ان کی بھی سرپرستی فرمائی۔ دس دس میلوں کے فاصلے پر اُن کی قیام گاہیں مقرر ہوئیں۔ جہاں سرسبز اور گھنے درختوں کے سایہ تلے کئی کئی دنوں تک وعظ و نصیحت کی مجالس گرم رہتیں۔ سال کے خاتمے پر مبلغین کے یہ گروہ جو آج کل "سنگ" اور

"جماعت" سے موسوم ہیں، پانچ پانچ سو کی تعداد میں قال اللہ وقال الرسول سے لوگوں کے دلوں کو گرماتے ملتان حاضر ہوتے اور اپنی کارگزاری تفصیل سے بیان کرتے۔ ان گروہوں کا قائد خلیفہ کہلاتا تھا۔ ان اہل اللہ کی تبلیغی سرگرمیوں کو دیکھ کر عیسائی مشنریوں نے بھی اپنے پادری دیہاتوں میں روانہ کیے۔ یہ لوگ عیسائیت کی تبلیغ کے لیے جنوبی ایشیا کے طول وعرض میں طوفانی دورے کرتے رہے اور مسلمان درویشوں کی طرح صوفیانہ انداز میں تبلیغ کرنے کی کوشش کی۔

برِصغیر کے ہر ضلعی صدر مقام پر مشن کی طرف سے عالی شان گرجے اور اُن کے پہلوؤں میں تبلیغی مراکز قائم کیے[1]۔ عوام میں لاکھوں روپے کی ادویات مفت تقسیم کیں۔ غرباء کو پارچات اور خوردنی اجناس سے نوازا۔ تالیف قلوبی کے لیے بہت کچھ کیا، مگر انہیں وہ ہر دلعزیزی حاصل نہ ہوسکی جو حضرت شیخ الاسلامؒ اور اُن کے خلفاء کے مبلغین کو حاصل ہوئی تھی۔

حضرت کے خدام کو نہ روپے پیسے کی ضرورت تھی اور نہ مکانوں اور سواریوں کی۔ وہ آبادی، جنگل اور کوہ وصحرا میں ہر جگہ کندھے پر چادر رکھے پہنچ جاتے تھے اور اپنی سادہ معاشرت اور زاہدانہ عادت کے سبب سفر وحضر میں بلاتکلف گزارہ کرسکتے تھے۔ اپنی غیر پولیٹیکل اور خالص مذہبی زندگی کے سبب کوئی بھی حکومت انہیں قوم و ملک کے لیے چنداں خطرناک تصور نہیں کرتی تھی۔ اس لیے ان صوفیاء کو تمام اقوام میں اشاعتِ اسلام کے کافی اور عمدہ مواقع ملتے رہے اور یہی طریقہ اس قدر موثر ثابت ہوا کہ جہاں جہاں ان درویشوں کے قدم پہنچے، وہاں دینِ اسلام کے چراغ جگمگا اُٹھے۔

اس دور کے ہندو اسندراک پر یقین رکھتے تھے اور ان کے جوگی، پنڈت اور برہمن روحانی شکتی کے لیے جنگلوں اور غاروں میں سخت مجاہدے کرتے تھے۔ بایں ہمہ وہ ان روحانی قوتوں کے مالک[2] نہ بن سکے جو صوفیاء کو اسلام کے فیضان سے حاصل تھیں۔ اس لیے وہ معمولی

---

[1] آگرہ، دہلی، لاہور اور ملتان وغیرہ مرکزی مقامات پر عیسائیت کی اشاعت کے لیے عالی شان عمارتیں تعمیر کی گئیں جو اب تک قائم ہیں۔

[2] لاہور میں عبدالجلیل اور جوگی جے پال کا مقابلہ (اذکار قلندر ص ۱۳۱) اجودھن میں حضرت شیخ العالم فریدالدین مسعود گنج شکرؒ

(باقی صفحہ ۷۷ پر)

جرح قدح کے بعد اسلام کی بے پناہ روحانی قوت کے آگے جھک جاتے تھے۔ چنانچہ حضرت کے خدام نے تبلیغ کی جدوجہد کو زیادہ موثر بنانے کے لیے ہر قریہ اور آبادی میں علم الٰہیات کے مدارس قائم کئے، جنہیں خانقاہوں سے موسوم کیا جاتا تھا۔ انہیں ملتان کے مرکزی تبلیغی یونیورسٹی کے نصاب کے مطابق انسانی کمال اور روحانی جلال کے حصول و عروج کی باقاعدہ تعلیم دی جاتی تھی۔ ایسے روحانی سنٹر پنجاب اور سندھ کے چپہ چپہ پر قائم تھے اور جب یہ اللہ والے رشد وہدایت کا علم لہرا کر امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی بجا آوری کے لیے روانہ ہوتے، تو ان کے آنے کی پہلے سے لوگوں کو اطلاع ہو جاتی تھی اور وہ تمام کام نپٹا کر ان خدا شناسوں کے انتظار میں دیدہ و دل فرشِ راہ کر دیتے تھے۔ سہروردی فقراء ہر منزل پر ایک دو یوم ضرورت کے مطابق قیام کر کے تبلیغی مجالس ترتیب دیتے۔ صاحب حال صوفی اور نامور مشائخ اثر میں ڈوبی ہوئی تقریریں کرتے، جس سے سامعین کے قلوب لرز جاتے۔ فولادی طبائع نرم ہو کر موم بن جاتی تھیں۔ خشونت آمیز نگاہوں سے خشیتِ الٰہی کی دھاریں پھوٹ پڑتیں۔ بڑے بڑے سنگدل انسان خدا کے قہر و غضب اور اس کی بے پناہ گرفت سے کانپ اُٹھتے اور بچوں کی طرح بلک بلک کر روتے لگتے۔ ایک ہی نشست میں ہزاروں فاسق و بدکار تائب ہو کر قطب و ابدال بن جاتے تھے۔

ان کے علاوہ تبلیغی جماعتیں جو اس مقصد کے لیے روانہ کی جاتی تھیں، وہ اپنے نان نفقہ کا بوجھ کسی پر نہیں ڈالتی تھیں، بلکہ حضرت شیخ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ کی طرف سے اُن کو لاکھوں روپے کا سامانِ تجارت خرید کر دیا جاتا تھا۔ ہر پڑاؤ پر دوکانیں کُھل جاتیں۔ نانبائی کھانا تیار کرتے، بزاز کپڑوں کی دوکانیں سجاتے اور بنجارے قسم قسم کا سامان لے بیٹھتے۔ محافظ دستہ جنگی مظاہرے کر کے نوجوانوں کو جہاد کے لیے اُبھارتا۔ زور آزمائی ہوتی، گھوڑ دوڑ، نیزہ بازی اور شمشیر افگنی کے کمالات سے مُردہ دلوں میں زندگی کی ایک نئی رُوح دوڑنے لگتی۔ حضرات علماء ایک جانب لاکھوں کے ہجوم میں قرآن و حدیث کے واعظ کرتے نظر آتے۔ دوسری طرف گھنے دار جھاڑیوں میں

؂ (بقیہ حاشیہ صفحہ ۷۳ سے) سے ہندو جوگی بشمبر ناتھ نے مقابلہ کیا اور منہ کی کھائی۔ "تذکرہ بابا فرید گنج شکرؒ" از سید نصیر احمد جامعی۔ ص ۱۲۶

عارفانِ حق آگاہ کا حلقہ نظر آتا تھا۔ جس میں زنگ آلود قلوب نہ صرف صیقل ہوتے، بلکہ تزکیۂ نفس، استغراق مراقبہ اور عباداتِ شرعیہ کے لیے انہیں تیار کیا جاتا تھا۔

سید صباح الدین عبدالرحمان ایم اے لکھتے ہیں :۔

"ملتان کی مدتِ قیام میں نہ صرف ملتان بلکہ سارا ہندوستان حضرت بہاء الدین زکریا رحمۃ اللہ علیہ کے فیوض و برکات کے انوار سے منور ہو گیا تھا اور ان کا عہد خیر الاعصار کہا جاتا ہے۔"[1]

شیخ محمد نور بخش سلسلۃ الذہب میں ارشاد فرماتے ہیں :۔

"حضرت بہاء الدین زکریا ملتانی قدس سرہٗ ہندوستان میں رئیس الاولیاء تھے۔ علومِ ظاہری کے عالم اور مکاشفات و مشاہدات کے مقامات و احوال میں کامل تھے۔ ان سے اکثر اولیاء اللہ کے سلسلے منتسب ہوئے۔ لوگوں کو رشد و ہدایت کی تلقین فرماتے اور انہیں کفر سے ایمان کی طرف، معصیت سے اطاعت کی طرف اور نفسانیت سے روحانیت کی طرف لے آئے اور اُن کی شان بڑی تھی۔"[2]

صاحب سفینۃ الاولیاء کے الفاظ یہ ہیں :۔

"حضرت بہاء الدین زکریا شیخ الشیوخ سے رخصت ہو کر ملتان آئے اور یہیں توطن اختیار کیا۔ رُشد و ہدایت میں مشغول ہوئے، تو بہت سے لوگوں نے ان کی ہدایت کی برکت پائی۔ اس دیار کے تمام لوگ ان کے ہی مُرید اور معتقد ہیں۔"[3]

## کسبِ حلال

حضرت شیخ الاسلامؒ جب اپنے مُرشد سے رُخصت ہونے لگے تھے، تو اُنھوں نے آپ کے لیے دین و دُنیا کے فیوض و برکات سے بہرہ مند ہونے کی دُعا کی تھی اور فرمایا تھا کہ دولت کے انبار قدموں میں پڑے چمکا کریں گے۔ بہت جلد دُنیا نے

---

[1] بزمِ صوفیاء، ص ۹۲

[2] اخبار الاخیار، ص ۲۷

[3] سفینۃ الاولیاء، ص ۱۹۷

دیکھ لیا کہ حضرت شیخ الاسلامؒ کو ربِّ جلیل نے دین اور دُنیا دونوں کی سربلندی عطا کی تھی ۔ آپ کو آبائے کرام کی طرف سے بہت بڑا خزانہ ترکہ میں ملا تھا، جسے آپ نے درویشوں کے لیے حجرے اور مسافروں کے لیے سرائیں تعمیر کرنے اور زکریا یونیورسٹی کے ابتدائی انتظامات پر خرچ کر دیا تھا ۔ بایں ہمہ فتوحاتِ غیبی کا یہ عالم تھا کہ روزانہ لاکھوں آتے اور لاکھوں خرچ ہوتے ۔

اس زمانے میں دریائے راوی قلعہ سے ٹکرا کر گزرتا تھا ۔ اس کے ذریعے حضور کا سامانِ تجارت سکھر، بھکر، ٹھٹھہ، منصورہ اور پھر وہاں سے عراق، عرب اور مصر تک جاتا تھا۔ خشکی کے راستے کابل، ایران، دہلی اور لاہور سے تجارت ہوتی تھی ۔ حضرت اپنی اراضیات کی پیداوار ملک کی خام اجناس اور مصنوعات معتمد خدام کی معرفت دساور کو بھجواتے تھے ۔ مبلّغین کی طرح اُن کو بھی ہدایت ہوتی تھی کہ کم نفع پر بیچو اور دیانت داری سے معاملہ کرو ۔ حضرت کے کارندے جن میں اکثر اہل اللہ اور خدا یاد بزرگ تھے، نہایت دیانت داری سے معاملات طے کرتے تھے، جس سے آپ کو بیش از بیش نفع ہوتا تھا ۔

اس کے علاوہ کوٹ کروڑ میں حضرت کی جو ذاتی جائیداد تھی، اس سے بھی بڑی آمدن ہوتی تھی ۔ تحصیل لودھراں میں واہی غوث الملک اور قلعہ پیر کے نام سے سرسبز اور زرخیز اراضیات سونا اُگل رہی تھیں ۔ حضرت کے زمانے میں دریائے گھاگرا انہیں سیراب کرتا تھا اور ان کے پاس سے ہو کر گزرتا تھا ۔ اس وقت ان اراضیات کا پانی بھی میٹھا تھا ۔ بعد میں دریا کے رُخ بدلنے سے ان علاقوں کا پانی کڑوا ہو گیا ۔ یہ نہایت سیر حاصل رقبے تھے ۔ لاکھوں روپے کی ان سے سالانہ یافت ہوتی تھی ۔

## نظامِ اوقات

حضرت اپنے زمانے کے بہت بڑے عابد تھے، کلامِ پاک کی تلاوت سے آپ کو بڑا شغف تھا ۔ آپ نے ۹۶ سال عمر پائی تھی ۔ ہوش سنبھالتے ہی آپ نے یہ معمول بنا لیا تھا کہ ہر رات کو قرآن شریف کا ایک ختم کرتے تھے ۔ ایک بار اپنے خلفاء کی کسی مجلس میں تشریف فرما تھے، ان سے مخاطب ہو کر فرمایا :

"تم میں سے کوئی شخص ایسا بھی ہے جو دو رکعت نماز کی نیت باندھے اور ایک رکعت میں پورا قرآن ختم کر دے ۔ حاضرین میں سے کسی کی یہ ہمت نہ ہوئی، آخر آپ نماز

کے لیے کھڑے ہوئے اور پہلی رکعت میں قرآن شریف ختم کر کے دُوسری میں چوتھائی حصّہ پڑھ کر سلام پھیر دیا۔"

حضرت شیخ الاسلامؒ کی صحت آخر عمر تک قابلِ رشک رہی۔ چھیانوے برس کی عمر میں بھی بالاخانے سے اُتر کر جماعت کے ساتھ نماز ادا فرماتے تھے۔ روزانہ فجر، اشراق اور چاشت کی نمازوں کے بعد دیوان خانہ میں مسندِ ارشاد پر جلوہ فرما ہوتے۔ اس وقت تمام علماء اور مشائخ بالالتزام حاضر ہوتے اور سلوک و معرفت کے دقائق حل کرتے۔ ملازمین تجارت، زراعت اور لنگر خانہ کے حسابات پیش کرتے۔ آپ اُن کی پڑتال کراتے اور مناسب ہدایات فرماتے۔ اس دوران شہر اور مضافات کے غرباء اور مساکین پیش ہوتے۔ انہیں درہم و دینار اجناس اور خلعتوں سے نوازا جاتا۔ دوپہر کو دولت خانے میں تشریف لے جاکر غذا تناول فرماتے۔ اور جب روزے رکھتے تو لگاتار رکھتے۔

خانگی امور بھی دوپہر کے وقت پیش ہوتے تھے۔ اس کے بعد تھوڑی دیر قیلولہ فرماتے۔ ظہر کو اذان ہوتی تو حضرت مسجد میں تشریف لاکر باجماعت نماز ادا فرماتے۔

اس کے بعد حجرے میں چلے جاتے اور کافی دیر تک اوراد و اذکار میں معروف رہتے۔ زاں بعد پھر مجلس منعقد ہوتی۔ اس میں تبلیغی جماعتوں کے وفود سے ملاقات کرتے، اور ان کی کارگزاریوں کو سُنتے اور ان کی مشکلات کو حل فرماتے۔ طالبانِ علم بھی بعض اہم معاملات لے کر پیش ہوتے۔ حضرت اُنہیں درس دیتے اور زیرِ بحث مسائل پر تقریر فرماتے تھے۔ اس وقت کسی کو سر اُٹھانے کی جرأت نہ ہوتی۔ ہر شخص سر جھکائے ادب سے سُنتا رہتا اور یوں محسوس کرتا گویا آسمان سے کوئی صحیفہ اُتر رہا ہے۔

عصر کی اذان سُن کر حضرت شیخ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ پھر مسجد میں تشریف لے جاتے اور عام مُسلمانوں کے ساتھ کندھے سے کندھا ملا کر نماز ادا فرماتے۔ اس کے فوراً بعد منبر پر تشریف لے جاتے۔ قرآن و حدیث کا وعظ ہوتا۔ سامعین کی تعداد ہزار دو ہزار نہیں بلکہ بعض اوقات

چالیس پچاس ہزار تک پہنچ جاتی تھی۔ وہ چبوترا جس پر حضرت نے بیس سال تک بلا ناغہ وعظ فرمایا ہے، اب تک روضۂ مبارک کے مشرق میں موجود ہے۔ یہ وہ مقام ہے جہاں مشائخ کرام نے حضرت کا وعظ سُن کر وجد کیا ہے۔ عام مسلمانوں نے ہدایت پائی ہے اور ہزارہا غیر مسلم دینِ اسلام سے مشرف ہوئے ہیں۔ جن خوش نصیب افراد کو زندگی میں کسی باعمل عالم سے وعظ سُننے کا اتفاق ہوا ہے وہ بخوبی اندازہ کرسکتے ہیں کہ حضرت شیخ الاسلام قدس سرہٗ کے وعظ کی کیا کیفیت ہوتی ہوگی۔ علمائے ربانیین کی آواز محض حلق سے نہیں نکلتی تھی، بلکہ دل کی عمیق گہرائیوں سے اُٹھتی تھی۔ یہی قدسی نفوس علماء مسجدوں کے محرابوں میں کھڑے ہوکر دعوتِ عمل دیتے تو حاضرین میں بجلی کی سی تڑپ پیدا ہوجاتی اور آنکھوں کے ڈھیلے فرطِ جوش سے خونیں نظر آنے لگتے۔ بارہا ایسا ہوتا کہ یہی حرب نا آشنا مٹھی بھر مسلمان خطبہ سُن کر مسجد سے نکلتے اور سیاسیاتِ عالم کا مُہرہ پلٹ کے رکھ دیتے۔ انہی تاثرات کے پیشِ نظر شیخ سعدیؒ نے فرمایا تھا ؎

صاحبدلے بمدرسہ آمد ز خانقاہ    بشکست عہد صحبت اہلِ طریق را
گفتم میانِ عابد و عالم چہ فرق بود    تا اختیار کردی ازاں دین طریق را
گفت آں گلیم خویش بدر می برد ز موج
ویں جہد مے کند کہ بگیرد غریق را

لیکن یہ حضرت شیخ الاسلامؒ کا ہی مقام تھا کہ آپ اپنے عہد کے بہت بڑے عابد بھی تھے اور بے پناہ عالم بھی۔ حجرے میں بیٹھ کر ارادت مندوں کو تزکیۂ نفس کی تعلیم بھی دیتے تھے اور مسجد و محراب کی زینت بن کر لوگوں کے دلوں کو گرماتے بھی تھے۔ بسا اوقات ایک ہی نشست میں ہزارہا غیر مسلم حلقہ بگوشِ اسلام ہو جاتے تھے اور یہ تو روز کا مشاہدہ تھا کہ کوئی نہ کوئی دُنیا دار فاسق، وعظ سُن کر چیخ اُٹھتا اور اپنا مال و اسباب خُدا کی راہ میں لُٹا کر حضرت کے خدّام میں شامل ہو جاتا۔

غروبِ آفتاب سے پہلے مضافات میں ہوا خوری کے لیے تشریف لے جاتے۔ کبھی سواری پر، کبھی پیادہ اور کبھی ہوادار میں۔

خاص خاص خدّام اور ارادت مند ہمراہ ہوتے۔ مغرب کو واپسی ہوتی اور باجماعت نماز

ادا کرنے کے بعد تخلیہ میں چلے جاتے اور دیر تک اوراد و اذکار میں معروف رہتے۔

عشاء کی نماز پڑھنے کے لیے پھر مسجد میں تشریف لے آتے اور نماز پڑھ کر ڈیڑھ پہر رات تک عبادت میں معروف رہتے۔ اوراد و اذکار سے فارغ ہو کر دولت خانہ میں تشریف لے جاتے اور غذا تناول فرما کر کچھ دیر استراحت کرتے۔

ایک تہائی رات لے کر پھر بیدار ہوتے، اس وقت تہجد ادا فرماتے۔ علاوہ ازیں خلوق اوراد و اذکار بھی ختم کیے جاتے۔ اس کے بعد صبح کی نماز تک حجرہ شریف سے قرآن مجید تلاوت کرنے کی آواز آتی اور کسی کسی وقت ایک آہ جگردوز! جس کا اظہار ذیل کی رباعی سے ہوتا ہے۔ جو اکثر اوقات حضور کی زبانِ مبارک سے سننے میں آتی تھی ؎

در یادِ تو اے دوست چُناں مدہوشم
صد تیغ اگر بزنی سر نخروشم
آہے کہ بزعم بیادِ تو وقتِ سحر
گر ہر دو جہاں دہند واللہ! نفروشم



بعض مصنفین نے سہروردیوں پر تموّل اور چشتیوں پر تنگ دست ہونے کا الزام لگایا ہے۔ چنانچہ شمیم محمود زیدی صاحبہ لکھتی ہیں :-

"بخلاف پیروانِ مسلک چشتیہ، سہروردیہ مردمانِ پولدار و متموّل بودند، در حالیکہ صوفیانِ چشت امثال قطب الدین بختیار کاکی المتوفی ۶۳۳ھ۔ بابا فرید الدین گنج شکر المتوفی ۶۶۴ھ وغیرہ گاہی برای سیر کردن شکم وسائل کافی در دسترس نداشتند، و علاقہ ای چندان بہ پول و مال و منال نشان نمی دادند"[1]

حالانکہ اپنے گھوڑوں کو سونے کی میخوں سے چشتیوں نے باندھا ہے، سہروردیوں نے نہیں۔[2] (زیدی صاحبہ کا یہ الزام قطعاً غلط ہے کہ مشائخ چشت اسبابِ زیست کے لیے تنگ رہتے تھے)، یہ صورتِ حال ان کی خود اختیاری تھی، مجبوری کی نہ تھی۔

ایک دفعہ رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلّم نے صحابہ سے فرمایا کہ ایک درویش کو اس بات کا اختیار دیا گیا کہ خواہ تو دُنیا و ما فیہا کو پسند کر، خواہ عاقبت کو۔ درویش نے کہا جو کچھ میرے لیے آخرت میں تیار کیا گیا ہے میں اُسے پسند کرتا ہوں۔ جب حضورؐ نے ارشادِ گرامی ختم کیا تو امیر المؤمنین ابوبکر رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے رونا شروع کیا۔ صحابہ نے پُوچھا، کیا معاملہ ہے؟ فرمایا کہ جس درویش کا ذکر رسولِ خدا صلّے اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا ہے، وہ خود آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلّم ہیں۔[3]"

---

[1] "احوال و آثار" ص ۱۲

[2] سلطان قطب الدین مبارک شاہ نے حضرت محبوب الٰہی قدس سرّہٗ کو طعنہ دیا تھا کہ دعویٰ درویشی کا کرتے ہو، مگر تمہاری دُنیاداری کا یہ عالم ہے کہ آپ کے گھوڑے سونے کی میخوں سے باندھے جاتے ہیں۔ (چشتی اولیا نامہ ص ۲۴۲ از خواجہ حسن نظامی دہلوی)

[3] فوائد الفواد ص ۹۷

حضرت محبوبِ الٰہیؒ نے فرمایا کہ ایک درویش نے خضر علیہ السلام سے کہا کہ اگر ساری دُنیا بھی مجھے دے دیں اور کہیں کہ قبول کر لے، تجھ سے حساب نہیں لیا جائے گا اور ساتھ ہی یہ بھی کہیں کہ اگر قبول نہیں کرے گا تو تجھے دوزخ میں ڈال دیا جائے گا، تو مَیں دوزخ قبول کر لوں گا، لیکن دُنیا قبول نہیں کروں گا۔

خضر علیہ السلام نے پُوچھا کیوں؟

کہا اس واسطے کہ دُنیا پر اللہ تعالٰی کی ناراضگی ہے۔ پس جس پر اللہ تعالٰی ناراض ہے، اُسے قبول کرنے کی نسبت مَیں دوزخ کو قبول کر لینا بہتر خیال کرتا ہوں[1]۔"

جب حضرت خواجہ عثمان ہارونی قدس سرہٗ نے حضرت شیخ الہند اجمیری رحمتہ اللہ علیہ کو خرقۂ خلافت مرحمت کیا، تو فرمایا کہ فقر، فاقہ، رنج و محنت، شادی و غم کا برابر جاننا، مصیبت پر صبر کرنا، غرباء اور فقراء کے ساتھ محبت رکھنا، مسکینوں اور درویشوں کے ساتھ محبت رکھنا، اہلِ دُنیا سے بچنا[2]۔"

گویا یہ چشتیوں کا ضابطۂ حیات ہے۔ اُن کے پاس فقراء اور مساکین کے لیے سب کچھ ہوتا ہے۔ وہ روزانہ مسکینوں اور درویشوں پر ہزاروں روپے خرچ کرتے تھے، مگر خود روزہ سے رہتے تھے۔

حضرت شیخ الہند خواجہ معین الدین چشتی جو برِ صغیر پاک و ہند میں تمام چشتیوں کے شیخ الکل ہیں، انہوں نے ترکہ میں انگوروں میں باغ پایا تھا۔ مگر آپ نے نہ صرف باغ بلکہ مکانات وغیرہ بھی فروخت کر دیئے اور تمام قیمت فقراء اور مساکین میں تقسیم کر دی اور خود طلب الٰہی میں سمرقند کو چل دیئے[3]۔

اجمیر میں آپ دن کو روزے سے رہتے اور رات قیام میں گزرتی تھی۔ تین دنوں کے بعد روٹی کے خشک ٹکڑوں سے افطار کرتے۔ کپڑا نیا ہوتا یا پُرانا، اس میں پیوند ضرور لگاتے تھے۔

---

۱؎ فوائد الفواد ص ۶

۲؎ دلیل العارفین ص ط

۳؎ ہمارے خواجہ ص ۱۴

حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ آپ نے ستر برس تک شب کو خواب استراحت نہیں فرمائی۔ نیز فرماتے ہیں کہ میں بیس سال تک حضرت کی خدمت میں رہا ہوں میں نے کبھی نہیں دیکھا کہ آپ نے اشارۃً بھی کسی کے سامنے کچھ احتیاج ظاہر کی ہو۔"[۱]

## حضرت قطب الدین بختیار کاکیؒ کا استغناء

ایک مصنف[۲] نے حضرت کاکی علیہ الرحمۃ کی تنگ دستی کا ذکر خصوصیت سے کیا ہے۔ ان کے استغناء کا ذکر حضرت شیخ کبیر فرید الدین شکر گنج علیہ الرحمۃ کی زبان سے سنیئے۔ فرماتے ہیں :-

"ایک مرتبہ میں شیخ الاسلام قطب الدین بختیار اوشیؒ کی خدمت میں حاضر تھا کہ سلطان شمس الدین التمش کا وزیر اعظم مع لشکر شاہی کے حاضر ہوا اور عرض کی کہ بادشاہ نے چھ گاؤں کی ملکیت اور کچھ چیز بطور نذر بھیجی ہے۔ آپ نے مسکرا کے فرمایا کہ اگر ہمارے خواجگان قبول کرتے، تو ہم بھی کر لیتے۔ اگر آج ہم ان کی متابعت نہ کریں تو قیامت کے دن انہیں کیا منہ دکھائیں گے؟ یہ پروانہ اور نذر نذور لے جاؤ، کیونکہ اس کے طالب اور بہت ہیں جو کلاہ پوش ہیں۔"[۳]

## فقراء را بہ جاگیر چہ کار؟

حضرت محبوب الٰہی نظام الدین اولیاء راحت القلوب میں لکھتے ہیں کہ اجودھن کے حاکم نے اپنے ملازم کے ہاتھوں دو گاؤں کا حکمنامہ اور بائیس بوریاں نقدی کی حضرت شیخ کبیر فرید الدین گنج شکر علیہ الرحمۃ کی خدمت میں بھجوائیں۔ جب یہ لوگ پہنچے تو آپ نے فرمایا بیٹھ جاؤ۔ وہ بیٹھ گئے اور وہ مال وغیرہ آپ کی خدمت میں پیش کیا۔ آپ نے مسکرا کر فرمایا :-

"میں نے شروع سے اب تک اس قسم کا مال کسی سے قبول نہیں کیا اور نہ ہی ہمارے خواجگان کی یہ رسم ہے۔ اسے واپس لے جاؤ۔ کیونکہ اس کے طالب اور بہت ہیں انہیں دیدو۔"[۴]

---

[۱] دلیل العارفین ص ۲۷     [۲] ڈاکٹر شمیم محمود زیدی صاحبہ

[۳]، [۴]۔ راحت القلوب اردو ترجمہ ص ۳۰۔

حضرت محبوب الٰہی دہلویؒ مزید فرماتے ہیں کہ حضرت شیخ الاسلام فریدالدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ نے اس واقعہ کے حسب حال یہ حکایت بیان فرمائی :-

ایک مرتبہ سلطان ناصرالدین محمود نے اپنے سپہ سالار غیاث الدین بلبن کے ہاتھ جو ملتان کی طرف آرہے تھے ، چار گاؤں کی ملکیت کا حکمنامہ اور کچھ نقدی بطور نیاز میرے پاس بھیجی ۔ جن میں سے چاروں گاؤں میرے لیے اور نقدی درویشوں کے لیے تھی ۔

میں نے مسکرا کر کہا کہ اسے لے جاؤ ، اس کے طالب اور بہت ہیں ، انہیں دو ، ہمارے خواجگان اور مشائخ نے اس قسم کی چیزیں قبول نہیں فرمائیں ۔

پھر آبدیدہ ہو کر فرمایا کہ اگر ہم اس قسم کی چیزیں لیں ، تو ہمیں درویش نہیں کہیں گے ، بلکہ مالدار کہیں گے اور کہیں گے کہ یہ گاؤں کا مالک ہے ۔ پھر یہ منہ درویشوں کو کس طرح دکھائیں گے اور ان میں کس طرح کھڑے ہوں گے ۔ اسے لے جاؤ اور دوسروں کو دے دو ۔"[1]

حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی قدس سرہٗ فرماتے تھے کہ آدمی کی کمالیت ، کم کھانے کم سونے ، کم بولنے اور خلقت سے کم میل جول رکھنے میں ہے ۔[2]

ایک اور موقعہ پر فرمایا :

- " جو درویش مخلوق کو دکھانے کے لیے عمدہ لباس پہنتا ہے ، وہ درویش نہیں ، بلکہ راہِ سلوک کا راہزن ہے ۔"
- اور جو درویش نفس کی خواہش کے مطابق عمدہ کھانا پیٹ بھر کر کھائے ، وہ راہِ سلوک میں دروغ گو ، جھوٹا مدعی اور خود پرست ہے ۔
- جو درویش دولتمندوں کی ہم نشینی کرتا ہے ، وہ طریقت کا مرتد ہے ۔
- اور جو درویش نفسانی خواہش کے مطابق خوب جی بھر کر سوتا ہے جان لو کہ نعمت سرمدی سے محروم ہے ۔"[3]

---

۱ راحت القلوب اردو ترجمہ ص ۱۰ ۔ ۲ فوائد السالکین ، ص ۲

۳ فوائد السالکین ص ۳ ۔

# باایں ہمہ چشتیوں کے ہاں بڑے پیمانے پر لنگر خانے جاری تھے

بلاشبہ چشتی حضرات خود تو روزہ سے رہتے اور اپنے لیے کسی سے کچھ قبول نہ کرتے تھے، مگر درویشوں اور مسکینوں کے لیے اُن کے ہاں وسیع پیمانے پر لنگر جاری تھے۔ حضرت شیخ اللہ علیہ رحمۃ کے جانشین حضرت خواجہ قطب الدین علیہ الرحمۃ کا بیان ہے :-

حضرت خواجہ غریب نواز کا باورچی خانہ جب سرد ہوتا اور خادم آکر عرض کرتا تو آپ جانماز اُلٹ دیتے اور خادم سے فرماتے جس قدر آج اور کل کے لیے کفایت کرے لے لے، وہ اُسی قدر اُٹھا لیتا۔

اور جب کوئی حاجت مند یا غریب آتا تو جانماز کے نیچے سے اپنی مراد حاصل کرتا تھا۔[1]

حضرت خواجہ قطب الاسلامؒ شہنشاہِ ہند سلطان شمس الدین التمش کے مرشدِ طریقت تھے۔ انہیں کس بات کی پرواہ تھی۔ سینکڑوں امراء، وزراء اور رؤساء حاضر ہو کر نذریں پیش کرتے۔ اس طرح ہزاروں درہم و دینار جمع ہو جاتے، مگر حضور ایک ہی نشست میں مساکین اور فقراء میں بانٹ دیتے۔

اس داد و دہش کے علاوہ آپ کا عظیم الشان لنگر خانہ تھا۔ جس سے دہلی کے فقراء اور مساکین قوت لایموت حاصل کرتے تھے۔ حضرت شیخ کبیر فریدالدین مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ اپنا مشاہدہ بیان کرتے ہیں کہ وہ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ عمومی لنگر کے علاوہ حضور کے ذاتی دسترخوان سے بھی اکابر علماء اور مشائخ کی ایک جماعت استفادہ کرتی تھی۔ چنانچہ فرماتے ہیں :-

"ایک دفعہ مجلس گرم تھی اور حضرت قطب الاسلامؒ خواجہ حمید الدین ہورنی کا ذکر کر رہے تھے کہ طعام لایا گیا۔ حضرت خواجہ صاحبؒ اور تمام درویش کھانے میں مشغول ہو گئے۔ کھانا کھانے کے بعد حضرت نے شیخ نظام الدین ابوالموید سے فرمایا کہ درویش لوگ جو کھانا کھاتے ہیں تو صرف اس

---

[1] دلیل العارفین، ص ح

غرض سے کھاتے ہیں کہ ان میں عبادت کرنے کی طاقت پیدا ہو جائے، اس لیے ان کا کھانا، کھانا بھی داخلِ عبادت ہے۔"[1]

## اجودھن کا مہمان خانہ

حضرت شیخ کبیر الدین مسعود گنج شکر قدس سرہٗ کے لنگر خانے کا ثبوت اس سے ملتا ہے کہ آپ نے اپنے بھانجے مخدوم علی احمد صابرؒ کو لنگر خانے کا مہتمم بنایا تھا، لیکن خود روزے سے رہا کرتے تھے اور مخدوم صابرؒ بھی دُبلے اور کمزور ہوتے جا رہے تھے۔ جب حضرت مخدوم کی والدہ ماجدہ ہرات کے سفر سے واپس آئیں اور انہوں نے اپنے نور العین کو اس قدر لاغر پایا، تو حیران رہ گئیں۔ حضرت شیخ کبیر سے عرض کیا، میرے بیٹے کا یہ کیا حال ہو گیا ہے؟ کیا تیرے ہاں اس یتیم کے لیے دو ٹکڑے بھی نہیں تھے؟ حضرت شیخ کبیر نے فرمایا کہ میں نے تو برخوردار کو لنگر خانے کا مہتمم بنا رکھا ہے تمام مسافروں، مسکینوں اور درویشوں کو یہی کھانا تقسیم کرتا ہے۔ حضرت مخدوم صابر رحمۃ اللہ علیہ فوراً عرض گزار ہوئے:

"قبلہ عالم! آپ نے لنگر تقسیم کرنے کا حکم دیا ہے نہ کہ کھانے کا، میں نے تو اس سے آج تک ایک قلچہ بھی لے کر نہیں کھایا۔"

اس روایت سے پتہ چلتا ہے کہ حضرت کے ہاں بڑے پیمانے پر لنگر جاری تھا۔ حضرت شیخ الاسلام بہاء الدین زکریا قدس سرہٗ کے تذکرہ سے پتہ چلتا ہے کہ جب آپ حضرت شیخ کبیر علیہ الرحمتہ سے ملنے اجودھن جاتے تھے، تو آپ کے آرام و آسائش کا انتظام شیخ جمال ہانسویؒ کے ذمہ ہوتا تھا۔"[2]

حضرت شیخ کبیر قدس سرہٗ کا یہ ارشاد مطالعہ کرنے کے بعد کوئی شخص آپ پر فقر و تنگ دستی کا حکم لگا سکتا ہے۔ راحت القلوب کے صفحہ ۷۸ پر حضرت محبوب الٰہی نظام الدین اولیاء لکھتے ہیں:

ایک دفعہ سرکار نے فرمایا کہ میرے پاس اس قدر فتوح آتی ہیں کہ اگر انہیں جمع کر دوں تو خزانے بھر جائیں، لیکن جو کچھ آتا ہے، راہِ خدا میں صرف کر دیتا ہوں۔

---

[1] فوائد السالکین ص ۲۰

[2] ڈاکٹر شمیم محمود زیدی: احوال و آثار شیخ بہاء الدین زکریا ملتانیؒ، ص ۲۱۲، بحوالہ خلاصۃ العارفین

# حضرت محبوب الٰہیؒ کا مشہورِ عالم لنگر

ایک مرتبہ حضرت محبوب الٰہی کی کسی خدمت سے خوش ہو کر حضرت شیخ کبیر رحمتہ اللہ علیہ نے دُعا کی تھی :

"اگر خدا خواہد۔ در مطبخ شما ہر روز دو من نمک خواہد پخت" !

فارسی کا من آدھے سیر کے برابر ہوتا ہے، اس لیے حضور کے فرمان کا ترجمہ یہ ہوگا :

"اگر خُدا نے چاہا، تیرے مطبخ میں ۳۵ سیر نمک روزانہ خرچ ہو گا"

اور دُنیا نے دیکھا کہ بدایون کا یتیم جو دہلی میں ایک طالب علم کی حیثیت سے وارد ہوا تھا مسندِ ارشاد پر فائز ہونے کے بعد اس قدر مرجع خلائق بنا کہ ہزاروں اُمراء اور رُؤسا اس کے قدموں میں پڑے رہتے تھے۔ آپ کے دستر خوان پر اتنے اعلیٰ کھانے چُنے جاتے تھے کہ بادشاہوں کو نصیب نہیں ہوتے تھے۔ اُمرائے سلطنت، بلکہ سلطان محمد تغلق بھی حضرت کے آستان پر حاضر ہو کر اس دستر خوان سے بہرہ مند ہوتا تھا۔

قطب الدین مبارک شاہ کے زمانے میں آپ کی داد و دہش اس قدر بڑھی کہ وہ آپ سے خطرہ محسوس کرنے لگا۔ ایک دفعہ لکھا کہ شیخ تارکِ دُنیا ہونے کا دعوےٰ کرتے ہیں، مگر معلوم ہوا ہے کہ اُن کے گھوڑے سونے کی میخوں سے باندھے جاتے ہیں، اس کا معقول جواب دیں ورنہ دہلی سے چلے جائیں۔

آپ نے اس خط کی پیشانی پر لکھوایا !

کجا انداختم در دل  مگر انداختم در گل
کہ اسپانِ ما براد  قادورہ مے کنند

یعنی میں نے سونے کی میخیں دل میں تو نہیں گاڑیں، مٹی[1] میں گاڑی ہیں اور میرے گھوڑے اس پر

---

[1] چشتی اولیاء نامہ ص ۲۳۲۔ از مفکرِ فطرت خواجہ حسن نظامی دہلوی

پیشاب کرتے ہیں "۔

یہ صحیح ہے کہ جس جوادِ اعظم کے دستر خوان پر سلاطین سے مساکین تک ہزاروں کی تعداد میں روزانہ قسم قسم کے لذیذ کھانے کھاتے تھے۔ خود روزہ سے رہتا اور شام کو ایک ٹکیہ سے افطار کرتا تھا، لیکن اگر کوئی مہمان عزیز آجاتا، تو اس کے ساتھ مکلف طعام بھی کھا لیتے تھے۔ ایک دفعہ جب حضرت قطب الاقطاب شاہ رکن عالم قدس سرہٗ آپ سے ملنے آئے تو حضرت نے اپنے خادمِ خاص خواجہ اقبال کو اشارہ کیا، کھانا لاؤ اور نذر پیش کرو۔ اقبال فوراً لنگر خانے میں چلے گئے اور کھانے کا خوان لے آئے اور حضرت قطب الاقطاب کے سامنے کھانا چُنا گیا اور انہوں نے اپنے رفیقوں کے ساتھ کچھ تناول فرمایا۔ اس کے بعد خواجہ اقبال نے ایک باریک کپڑے میں سو اشرفیاں باندھ کر حضرت محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ نے قطب الاقطاب کے آگے رکھ دیں۔

اس موقعہ پر عجیب لطیفہ ہُوا۔ اشرفیوں کی زردی اور چمک کپڑے سے باہر نظر آرہی تھی حضرت قطب الاقطاب نے اس کو دیکھ کر تبسم فرمایا اور ارشاد کیا:

یَا مَوْلَانَا اسْتُرْ ذَهَبَكَ (اپنی دولت کو چھپاؤ)

جواب میں حضرت محبوب الٰہیؒ نے فرمایا:

بَلْ مَذْهَبَكَ وَذِهَابَكَ (بلکہ اپنے رستے اور سفر کو بھی چھپاؤ)

اگر چشتی حضرات کی گذر اوقات تنگ دستی سے ہوتی تھی، تو پھر اتنا وسیع لنگر اور اشرفیوں کی نذر کیا معنی رکھتی ہے؟

اور سُنیئے:

حضرت محبوب الٰہیؒ نے وفات سے کچھ دیر پہلے جو کچھ لنگر میں تھا، وہ سب غریبوں اور مسکینوں کو تقسیم کرا دیا۔ دُوسرے دن خواجہ اقبال سے فرمایا "کوئی چیز باقی نہ رکھو، سب لٹا دو۔ ورنہ سب ذمہ داری تم پر عائد ہو گی "۔

پھر سید حسین کرمانیؒ سے ارشاد کیا، تم جاؤ اور جا کر دیکھو کہ اقبال نے سب کچھ لٹا دیا ہے یا کچھ باقی ہے؟ سید حسین کرمانیؒ نے عرض کیا۔ اقبال نے حضرت کے حکم کی پُوری تعمیل کی ہے، صرف انبار خانوں میں غلہ باقی ہے، جو درویشوں کی خوراک کے لیے بچا کر رکھا ہے۔ یہ جواب سُن کر حضرت

برہم ہوئے اور فرمایا۔ انبار خانوں کے دروازے توڑ ڈالو اور زمین کی اس ریت (غلے) کو لٹا دو۔ چنانچہ اطراف کے فقراء اور مسکینوں کو خبر دی گئی اور وہ بکثرت جمع ہو گئے۔ کرمانی صاحب نے انبار خانوں کے دروازے کھول دیئے۔ فقیروں نے سب کچھ لوٹ لیا[1]۔

مذکورہ بالا اقتباسات سے صاف ظاہر ہے کہ حضرت محبوب الہیٰ کے ہاں درویشوں، مسکینوں اور مہمانوں کے لیے شاہانہ انتظام تھا۔ لنگر خانے میں ایسے عمدہ اور اعلیٰ کھانے پکتے تھے کہ سلاطین اور امراء کو بھی نصیب نہیں ہوتے تھے۔ لنگر کے لیے اجناس کے ذخائر، انبار خانوں میں مقفل تھے چار پائیوں، بستروں اور برتنوں کا معقول انتظام تھا۔ اس کے باوجود لاکھوں کا اَن داتا خود روزہ سے رہتا تھا۔ اس کیفیت کو فقر و فاقہ اور تنگ دستی کا نام دینا کہاں مناسب ہے؟

مولانا فخر الدین دہلویؒ، قبلۂ عالم خواجہ نور محمد مہاروی، حافظ محمد جمال اللہ، قاضی محمد عاقل، اور خواجہ محمد سلیمان تونسوی (رحمہم اللہ علیہ) ان سب کے ہاں دونوں وقت مسکینوں اور درویشوں کو کھانا ملتا تھا اور خود علما اور مشائخ کے ساتھ ایک ہی دستر خوان پر ماحضر تناول کرتے تھے۔

حضرت خواجہ غلام فرید (چاچڑاں شریف) کے مطبخ میں روزانہ ½ ۱۲ من آٹا پکتا تھا اور حضرت نے اپنی زندگی میں اسّی لاکھ روپے[2] فقراء اور مساکین میں تقسیم کئے تھے۔ خدام کو ہدایت تھی کہ نذر و نیاز کی رقمیں صبح کو پیش کی جایا کریں تاکہ ظہر تک تمام رقم ٹھکانے لگ جائے اور ہم دامن جھاڑ کر نماز کے لیے مسجد میں جائیں۔ کیا ایسے گنج بخش اولیائے کاملین کے بارے میں یہ کہنا موزوں ہے کہ:-[3]

"گاہی برای سیر کردن شکم وسائل کافی در دسترس نداشتند"



[1] "تذکرہ شاہ رکن عالم رحمۃ اللہ علیہ" ص ۱۸۳

[2] ملفوظ حضرت نازک کریم، ص ۷

[3] "احوال و آثار شیخ بہاء الدین زکریا رحمۃ اللہ علیہ" ص ۱۲

# سہروردیوں کا جُود و سخا

سہروردیوں کے شیخ الکل حضرت شیخ الشیوخ شہاب الدین عمر سہروردی علیہ الرحمۃ ہیں ان کو "احوال و آثار" کے مصنف کے نزدیک سب سے زیادہ مالدار ہونا چاہیئے۔ ان کی بابت حضرت شیخ العالم فرید الدین گنج شکر علیہ الرحمۃ کا مشاہدہ ملاحظہ فرمایئے۔ ارشاد ہوتا ہے:

"اس دُعا گو نے شیخ شہاب الدین سہروردی کی زیارت کی ہے اور چند روز آپ کی خدمت میں بسر کئے ہیں۔ اس عرصے میں تقریباً چھ ہزار دینار ہر روز آپ کی خانقاہ میں بطورِ نذر آتے اور سب راہِ خدا میں صرف کئے جاتے اور رات کو ایک پیسہ بھی نہ بچاتے۔ ساتھ ہی یہ فرماتے تھے کہ اگر میں کچھ بچاؤں تو لوگ مجھے درویش نہیں کہیں گے بلکہ کہیں گے کہ یہ درویش مالدار ہے[1]"

خدا کی شان! باوجود اس احتیاط کے لوگوں نے آپ کو "مردانِ پولدار" و "متموّل" میں شامل کر ہی دیا[2]۔

شیخ الشیوخ کے مُریدوں میں حضرت سعدی رحمۃ اللہ علیہ خصوصی شہرت کے مالک ہیں، سیلانی بزرگ تھے۔ ساری عمر "سیروا فی الارض" کی نذر ہوئی۔ ایک جگہ میزبان نے کھانے میں جو ذرا تکلف برتا، تو آپ کی زبان سے بے اختیار نکلا "ہائے دعوتِ شیراز"

آپ ہی "گلستان" میں لکھتے ہیں!

"جُوتی پھٹ گئی تھی، نئی جُوتی خریدنے کے لیے پیسہ پیسہ جمع کیا اور جُوتا خریدنے کے لیے روانہ ہوئے، مگر جب ایک مسجد سے نماز پڑھ کر نکلا تو اچانک ایسا درویش نظر پڑا، جس کے پاؤں ہی نہیں تھے، میں نے وہ رقم اسکے حوالے کر دی کہ جُوتی نہیں تو کیا ہوا، پاؤں تو ہیں۔"

---

[1] "راحت القلوب" ص ۶

[2] "احوال و آثار شیخ بہاء الدین ذکریا ملتانی"

# ترکِ دُنیا کے بارے میں حضرت محبوبِ الٰہی کا نظریہ

ترکِ دُنیا کے بارے میں اولیائے کرام کے نظریات ملاحظہ ہوں۔ حضرت نظام الدین اولیاء علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں:

"ترکِ دُنیا سے یہ مراد نہیں کہ انسان اپنے تئیں ننگا رکھے اور لنگوٹا باندھ کر بیٹھ جائے بلکہ ترکِ دُنیا کا مفہوم یہ ہے کہ انسان لباس بھی پہنے اور کھائے بھی، لیکن جو کچھ اُسے ملے، اس کی طرف راغب نہ ہو اور نہ اس سے دل لگائے۔"[1]

جو لوگ حضرت شیخ الاسلام کے تموّل پر طنز کرتے ہیں، وہ آپ کے منصب سے واقف نہیں۔ حضور اپنے دور کے شیخ کامل تھے اور شیخ کامل کا ہر فعل شریعت کے تابع ہوتا ہے۔ اس لیے تاریخ شریعت کے تقاضے کو پورا کیا اور روپے پیسے کو صحیح مصرف پر خرچ کیا۔

جیسا کہ ہم پہلے بیان کر چکے ہیں، دارالعلوم کے ساتھ ایک دارالاقامہ طلباء کے لیے تھا، ایک علماء اور مشائخ کے لیے۔ ان کے علاوہ ایک سرائے تھی۔ جس میں آ کر مسافر ٹھہرتے تھے۔ ان سب کو ان کی حیثیت کے مطابق کھانا دیا جاتا تھا۔ صبح سویرے حضرت سرائے میں تشریف لے جاتے اور مسافروں سے تبادلۂ خیال فرماتے۔ اسی تاریخی سرائے میں قلندروں کے ہمراہ مولانا عراقی آئے۔ اسی سرائے میں حضرت کی پکار گونجی۔ میر حسینی گیسٹ، اسی طرح ہر دو رسالکین کی جماعت ملتان پہنچی اور سرائے میں قیام کر کے حضرت کے فیضان سے بہرہ ور ہوتی۔

سرائے کے پہلو میں ایک محتاج خانہ تھا، جس میں لولے، لنگڑے اور آنکھوں سے معذور لوگ رہتے تھے۔ ان کی غور و پرداخت پر حضور سب سے زیادہ توجہ دیتے تھے۔ حضرت سید جلال بخاریؒ کی روایت کے بموجب حضور کے ملازمین، طلباء اور حجرہ نشینوں کے علاوہ جو لوگ آ کر حضرت کے ہاں قیام کرتے تھے، ان کی تعداد روزانہ سات سو سے ہزار تک پہنچ جاتی تھی۔

---

[1] فوائد الفواد ۹ ص

حضور کا شمار اغنیاتِ شاکر میں ہوتا ہے۔ جیسے انبیاء علیہم السلام میں حضرت داؤد اور حضرت سلیمان علیہم السلام کا مقام ہے اور انہیں بادشاہ کہنا سوءِ ادبی ہے یا جس طرح حضرت ایوب علیہ السلام کو اللہ کریم نے دین اور دُنیا کی تمام نعمتوں سے نوازا تھا۔ کثیر الاولاد تھے۔ عالی شان محلات میں رہتے تھے، جانوروں کے گلّے اور بھیڑ بکریوں کے ریوڑوں کی انتہا نہ تھی۔ ایک روایت کے بموجب اُن کے کتّوں کو بھی سُنہری زنجیروں سے باندھا جاتا تھا، اس کے باوجود کوئی اُنہیں مالدار نہیں کہتا۔ اسی لیے مرشدِ رومیؒ نے فرمایا ہے۔ ؏

چیست دُنیا از خدا غافل بدن

بایں ہمہ حضرت شیخ الاسلامؒ کے سوا سُہروردیوں میں ایسا کون ہے، جس پر پولدار کا اطلاق ہو سکے۔ حضرت شیخ الاسلام صدرالدین عارف کو ترکہ میں ستر ہزار اشرفی ملی تھی۔ تین دنوں میں محتاجوں اور درویشوں میں بانٹ کر فارغ ہو گئے۔ زندگی بھر مقروض رہے۔ حضرت شاہ رکن عالم کو دہلی جانے پر لاکھوں اشرفیاں شہنشاہ کی طرف سے نذر کی جاتی تھیں۔ حضور وہ تمام خزانہ دہلی کے محتاجوں اور مسکینوں میں بانٹ کر خالی ہاتھ واپس آتے تھے۔

سلطان محمد تغلق ملتان آیا، اُس نے آپ کو سو دیہات نذر کیے۔ لیکن حضور نے یہ تمام اراضی اپنے مُریدوں، جوبہ اور پوستوں میں بانٹ دی، ایک مرلہ بھی اپنے پاس نہ رکھا۔ سلطان نے اپنے والد کا تعمیر کردہ مقبرہ نذر کیا، تو آپ نے مدرسہ کو دے دیا۔

سلطان حمیدالدین حاکم سہروردی کیچ مکران کے بادشاہ تھے۔ تخت و تاج چھوڑ درویشی اختیار کر لی اور حضرت شاہ رکن عالم کے مُرید ہوئے۔ شیخ احمد ملتان کے بہت بڑے سوداگر تھے۔ حضرت عارف باللہ کے مُرید ہوئے تو تمام مال و اسباب منقولہ اور غیر منقولہ جائیداد اللہ کے نام بانٹ دی، حتیٰ کہ لنگوٹی باندھ لی اور کپڑے بھی اُتار دیئے[1]۔

مخدوم جہانیاں جہاں گشت بخاری قدس سرہ کے ہاں دن کو جو کچھ آتا، سب درویشوں میں بانٹ دیتے۔ رات کو سوتے وقت پانی سے گھڑوں کو بھی خالی کر دیتے۔ تفرید و تجرید کی اس

---

[1] خزینۃ الاصفیاء جلد دوم، ص ۵

سے روشن مثال اور کیا ہو سکتی ہے ؟

ملک محمد اختیار گجرات کے وزیر اعظم تھے، سہروردی سلسلے میں بیعت ہوئے تو وزارت سے مستعفی ہو گئے اور زندگی بھر کا سرمایہ لٹوا دیا۔ امیرانہ کپڑے اُتار پھینکے۔ فقیروں جیسے میلے کچیلے کپڑے پہنے اور ریش و بروت بلکہ سر کے بال بھی منڈوا دیئے کہ یہ وزارت کی دنوں کے پیداوار ہیں اور انہیں بھی نہیں رہنا چاہیئے۔[1]

ملک عبدالطیف سلطان محمود مکڑہ کے سپہ سالار ایک مہم سے واپس آ رہے تھے، تھکے ہوئے تھے، ایک درخت کے نیچے آرام کرنے کے لیے لیٹ گئے۔ فوجوں نے گھوڑے کھیت میں چھوڑ دیئے۔ دوسرے گھوڑے چرتے رہے، لیکن ملک عبدالطیف کا گھوڑا خاموش کھڑا دیکھتا رہا۔ آپ جب اُٹھے تو انہوں نے چارہ قیمتاً خرید کر گھوڑے کو کھلایا۔[2]

خواجہ حسام الدین متقی خود ہل چلا کر روزی پیدا کرتے اور طلباء و درویشوں کو کھلاتے تھے۔ ان سے خدمت لینا گناہ جانتے تھے۔[3] اسی طرح اگر پورے سلسلے کا جائزہ لیا جائے، تو معدودے چند بزرگوں کے سوا باقی سارے چشتی حضرات کی طرح خالی ہاتھ نظر آتے ہیں۔ بایں ہمہ خداوندِ عالم نے انہیں تمام خزائن پر دسترس عنایت کر رکھی تھی (اس لیے) کسی اہل اللہ پر متموّل یا تنگدست ہونے کی پھبتی کسنا۔ ان کے احوال سے لاعلمی کا نتیجہ ہے۔

---

# شیخ الاسلامؒ کی روحانیت کا ملک کی معاشرت پر اثر

حضرت شیخ الاسلامؒ کی آمد سے قبل مُلتان کی اخلاقی و سماجی حالت انتہائی پست تھی۔ دفتروں میں رشوتیں چلتی تھیں۔ بازار کا لین دین صحیح نہیں تھا۔ نہ چیزیں اچھی ملتیں اور نہ نرخ مناسب۔

---

[1] تحفتہ الکرام، جلد اوّل، ص ۵۸، ص ۵۹۔

[2] تذکرہ شاہ رکن عالم ملتانی ص ۵۹۲ [3] شیخ حسام الدین متقی ص ۲۱۳

ملازم، مزدور بھی مُنہ مانگی مزدوری مانگتے تھے۔ دیانت، رُخصت اور خیانت کا بازار گرم تھا۔ راہزنی اور ڈکیتی آئے دن کا معمول بن چکا تھا۔ لوگ قافلوں کی صورتوں میں چلتے، مگر پھر بھی لوٹ لیے جاتے تھے۔ حضرت شیخ الاسلامؒ نے ان تمام خرابیوں کو دُور کرنے کے لیے سب سے پہلے لوگوں کے دلوں میں خدا خوفی کا جذبہ پیدا کیا۔ اس کے بعد ہر شخص کو بیعت کرنے سے پہلے پوچھتے کہ تمہارا ذریعۂ معاش کیا ہے؟ حلال کھانے کی ترغیب دیتے اور فرماتے کہ اگر تم اپنے اپنے فرائض کو نیک نیتی اور دیانت داری سے انجام دو گے، تو تمہاری کمائی میں برکت ہو گی اور آخرت میں اللہ کریم بہشت عطا کریں گے۔

خاکسار کو ایک قلمی رسالہ ملا ہے جو شیخ الاسلامؒ کے کسی مُرید کا لکھا ہوا ہے۔ اس کا نام کسب نامہ ہے۔ یہ فارسی زبان میں ہے اور اس میں حجام، ترکھان، دھوبی، جولاہوں اور دکانداروں کے بارے میں ہدایات درج ہیں۔

حجام کا ذکر سب سے پہلے ہے۔ اس میں پہلے حجامت کے اوزاروں کا ذکر درج ہے کہ یہ کیونکر اور کس طرح اُتارے گئے۔ پھر حجام کے لیے چند دُعائیں درج ہیں کہ بجائے بے ہودہ باتیں کرتے کے حجامت کے دوران یہ دُعائیں پڑھے۔ اُسترے اٹھانے اور استعمال کرنے کی دُعا اور ہے اور قینچی چلانے کی دُعا اور ہے۔

اسی طرح دھوبی کے لیے کپڑوں کے اُٹھانے، لکڑی کے پھٹے پر دھونے، سُکھانے، لپیٹنے کی الگ الگ دُعائیں ہیں اور ساتھ ہی یہ دھمکی بھی ہے کہ اگر تم عمداً کپڑا پھاڑو گے یا بے پرواہی کرو گے، تو تمہارا حشر قیامت کے دن یہودیوں کے ہمراہ ہو گا۔ اسی طرح جولاہوں کے لیے جنہیں نوربافت کہتے تھے، ہدایات دی گئی ہیں۔

آج عورتیں چکی پیسنے بیٹھتی ہیں، تو دُنیا جہان کے تمام جھوٹ ایک دُوسری کو سُناتی ہیں، مگر آپ پچھلے صفحات میں پڑھ چکے ہیں کہ شیخ الاسلامؒ کی نوکرانیاں چکی پیسنے بیٹھتیں تو قرآن ختم کر کے اُٹھتی تھیں۔ اسی طرح دوکان داروں نے ڈنڈی مارنی چھوڑ دی تھی۔ مسلمانوں کے ساتھ ساتھ ہندوؤں پر بھی خوشگوار اثر پڑا۔ اُنہوں نے لین دین میں فریب اور دھوکے سے کام لینا ترک کر دیا۔ چیزیں اصلی اور عمدہ ملنے لگیں۔ پہلے ملازم چاکر اپنے مالکوں کی چیزیں اُڑا لیتے تھے۔ کام

نیک نیتی سے نہیں کرتے تھے۔ اب سب ہوشیار ہو گئے اور کیا مجال کہ مالک کا سونا پڑا ہو، تو کوئی آنکھ اُٹھا کر دیکھے۔ راستے محفوظ ہو گئے۔ چوری اور ڈکیتی کی وارداتیں ختم ہو گئیں۔ وہی قزاق اور راہزن جو پہلے مسافروں کو لوٹ لیا کرتے تھے، اب سایہ دار درختوں کے تلے پانی کے مٹکے بھر کر رکھتے تاکہ آنے جانے والے اپنی پیاس بجھائیں۔ اگر کہیں راستے میں دفعتاً ڈاکوؤں سے واسطہ پڑ جاتا، تو مسافر حضرت شیخ الاسلامؒ کے نام کی دُہائی دیتے، تو ڈاکو بھاگ جاتے۔ مولانا جمالی سیر العارفین میں لکھتے ہیں کہ شیخ عبداللہ قوال اجودھن سے ملتان جا رہا تھا۔ راستے میں راہزن ننگی تلواریں ہاتھ میں لیے للکارتے ہوئے آپہنچے۔ اس نے گھبرا کر شیخ الاسلام کو پکارا۔ راہزن اُسی وقت ڈر کر بھاگ گئے اور یہ شخص صحیح سلامت ملتان پہنچ گیا۔ جب حضرت کے قدم بوس ہوا، تو حضرت شیخ الاسلامؒ نے از خود دریافت فرمایا کہ ڈاکوؤں سے کیسے چھٹکارا پایا[1]۔

اسی طرح جب سامانِ تجارت سے لدا ہوا جہاز غرق ہونے لگا تو خواجہ کمال الدین رئیس التجار نے گھبرا کر کہا:

یا پیر دستگیر المدد! المدد!

اس پر حضرت شیخ الاسلامؒ فوراً تختۂ جہاز پر نمودار ہوئے اور اہلِ جہاز کو تسلی دی کہ گھبرانے کی کوئی بات نہیں، خیر ہے۔ چنانچہ جہاز بھنور سے بخیریت نکل گیا۔ چنانچہ اب تک برِصغیر کے ملاحوں میں یہ رسم چلی آتی ہے کہ جب کشتی کہیں بھنور میں پھنس جاتی ہے، تو وہ "مدد! بہاء الحق" کا نعرہ لگاتے ہیں، خدا کے فضل وکرم سے وہ خطرہ ٹل جاتا ہے۔

اسی طرح ایک دفعہ حضرت کے چند مُرید ملتان آرہے تھے۔ راستے میں ایسے بے آب و گیاہ صحرا میں آپھنسے، جہاں انہیں پانچ روز تک پانی نہ ملا۔ پیاس سے سخت بدحواس ہوئے، قریب تھا کہ ہلاک ہو جائیں، موت و حیات کی اسی کش مکش کے اندر انہوں نے شیخ الاسلامؒ کا نام لے کر پکارا۔ اسی اثنا میں ایک درویش نمودار ہوا اور انہیں کوزہ سے پانی پلا کر چلا گیا۔ انہیں شیخ الاسلامؒ کی زیارت کا پہلے اتفاق نہ ہوا تھا۔ جب ملتان پہنچے تو دیکھا کہ جس درویش نے

---

[1] "سیر العارفین" از مولانا جمالی، ص ۲۲

لق و دق صحرا میں پانی پلایا تھا، وہی شیخ الاسلامؒ کے نام سے مسندِ ارشاد پر بیٹھا، خلقِ خدا کو صراط المستقیم پر گامزن کر رہا ہے۔ بے اختیار اپنی ٹوپیاں اُتار کر حضور کے قدموں میں ڈال دیں۔ غرض اس قسم کے روحانی تصرفات دیکھ کر عوام حضرت کے گرویدہ ہو گئے تھے اور ان کے دلوں سے نفسانیت کی میل کچیل دُھل گئی تھی۔ اُمراء سے غرباء تک حجام، جولاہے، ترکھان، دوکاندار اور ملازمین تک سب اپنے اپنے فرائض کا اچھی طرح سے احساس کرنے لگے تھے اور اخلاقی معاشرتی اور جنسی کمزوریاں ایک ایک کر کے رُخصت ہو گئی تھیں اور ملتان خیر و برکت کا شہر بن گیا تھا۔ اسی لیے ایک موقعہ پر بے اختیار حضرت کی زبان سے نکل گیا:

ملتانِ ما بجنتِ اعلیٰ برابر است
آہستہ پا بنہ کہ ملک سجدہ مے کنند

## مکتب سہروردیہ کا تعارف

"احوال و آثار" کے مقالہ نگار نے فرقہ سہروردیہ کا تعارف اس طرح سے کرایا ہے:

"در قرن ہفتم و ہشتم ہجری دو مکتب بزرگ در تصوف اسلامی ایرانی بوجود آمد، اوّل مکتب مولوی کہ سراسر وجد و سماع و قول و ترانہ بود و دوم مکتب "سہروردی" کہ سراسر زہد و عبادت و مجاہدہ و مداومت در آداب و سنن و اوراد و اذکار و رعایت فرائض بود[1]۔"

عبارت بالا میں لفظ تصوف اسلامی ایرانی، مکتب مولوی اور پھر "سراسر" قابلِ غور ہیں۔ پہلے تو ہمیں لفظ "ایرانی" سے تعجب ہوا ہے۔ کیونکہ اس کے مطابق ہر مُلک کا تصوف جُداگانہ حیثیت رکھتا ہے۔ اب تک تصوف سلاسل سے پہچانا جاتا تھا۔ یعنی سلسلۂ قادریہ، نقشبندیہ، چشتیہ اور سہروردیہ وغیرہ۔ اب مقالہ نگار نے اوطان کی زنجیر بھی ڈال دی ہے۔ یعنی عربی تصوف، ایرانی تصوف، ہندی تصوف، مصری تصوف وغیرہ۔

پھر مکتبِ مولوی" اور سراسر" سے عجیب نکتے پیدا کیے ہیں۔ یعنی حضرت مولانا جلال الدین رومیؒ

---

[1] مقالہ "احوال و آثار" شیخ بہاء الدین زکریا قدس سرہٗ ص ۸

کا مکتب سراسر وجد و سماع اور مکتب "سہروردی" سراسر زہد و عبادت تھا، مبالغے کی انتہا ہے۔ اس سے زیادہ ایک عالمِ دین اور ولی اللہ کے مکتبِ فکر سے کیا زیادتی ہو سکتی ہے کہ اُسے ہمہ وقت ڈھوم ڈھاڑیوں کی طرح دھنک دھنیا میں مصروف دکھایا جائے "مکتب" کی شکایت شیخ المکتب کی شکایت ہے۔ مولانا کے قول و عمل کی سب کی موثق شہادت ان کی مثنوی ہے۔ کیا اس کی کسی حکایت سے یہ اشارہ ملتا ہے کہ آپ ہر وقت وجد و سماع میں غرق رہتے تھے۔

مولانا کے اہلِ مکتب شمس الدین ایکی، شرف الدین موصلی، شیخ سعید فرغانی، حضرت سلطان ولد، حسام الدین چلپی اور مولانا صدرالدین جیسے فخرِ روزگار علماء تھے۔ جن کا کوئی قول و فعل شریعت کے خلاف نہیں تھا اور حضرت شیخ صدرالدین کا کہنا یہ تھا:

"اگر بایزید بسطامی اس زمانے میں ہوتے تو وہ حضرت مولانا کی غاشیہ برداری پر ناز کرتے[1]"

اب آپ کی وصیت پر توجہ فرمائیے، جب آپ دارِ فانی سے ملکِ بقاء کو تشریف لے جانے کی تیاری میں تھے، تو اپنے ارادت مندوں کو بلا کر فرمایا:

اوصیکم بتقوی اللہ فی السر والعلانیۃ وبقلۃ الطعام وقلۃ المنام وقلۃ الکلام وھجران المعاصی والآثام ومواظبۃ الصیام ودوام القیام وترک الشھوات علی الدوام واحتمال الجفاء من جمیع الانام وترک مجالسۃ السفھاء والعوام ومصاحبۃ الصالحین والکرام وان خیر الناس من ینفع الناس وخیر الکلام ما قل ودل والحمد للہ وحدہٗ[2]۔

"یعنی اے دوستو! مَیں تمہیں وصیت کرتا ہوں کہ خدا سے ظاہر اور باطن میں ڈرتے رہو، تھوڑا کھاؤ، تھوڑی نیند کرو، تھوڑی باتیں کرو، گناہ چھوڑ دو، ہمیشہ روزہ

---

[1]، [2] نفحات الانس اردو از مولانا عبدالرحمٰن جامی ص ۴۹۲، ص ۴۹۳

رکھا کرو اور رات کو مصلّی پر قیام میں گزارو۔ جنسی خواہشات کو ذہن سے نکال دو۔ مظالم برداشت کرو اور اُف تک نہ کرو۔ عوام سے بالعموم اور بدکار لوگوں سے بالخصوص میل جول ترک کر دو۔ نیک بختوں اور بزرگوں سے صحبت رکھو۔ اچھا شخص وہ ہے جو لوگوں کو نفع پہنچائے اور اچھی بات وہ ہے جو مختصر اور بامعنی ہو اور تمام تعریفیں اس خدا کے لیے ہیں جو وحدہٗ لاشریک ہے۔"

اب ناظرینِ کرام ہی بتائیں کہ کیا حضرت مولانا کے اس آخری وصیت نامے میں جو اُن کے مکتبِ فکر کے دستور العمل کی حیثیت رکھتا ہے، کہیں طبلے کھڑکانے اور اس کی تھاپ پر رقص کرنے کا اشارہ ملتا ہے؟ اگر نہیں تو پھر کسی کو یہ الزام تراشنے کا حق کہاں سے پہنچتا ہے کہ "مکتب مولوی سراسر وجد و سماع و قول و ترانہ بود"

بلاشبہ حضرت مولانا سماع سُننے اور عالمِ کیف میں رقص بھی فرماتے تھے۔ بالکل اسی طرح جیسا کہ حضرت شیخ الہند خواجہ غریب نواز اجمیری، خواجہ قطب الدین بختیار کاکی، حضرت فرید الدین مسعود گنج شکر علیہ الرحمۃ اور حضرت محبوب الٰہی نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہم کا معمول تھا۔ مولانا کے بارے میں سراسر وجد و سماع اور قول و ترانہ بود کی پھبتی کتنا مناسب نہیں ہے۔

## مکتبہ سہروردیہ کا مؤسس

"احوال و آثار حضرت شیخ الاسلامؒ" کے مقالہ نگار کا یہ بھی دعوٰے ہے کہ "در بارۂ مؤسس مکتب سہروردی اختلاف رائی ہست۔" [1] (الی آخرہ)

یعنی اس بارہ میں اختلاف رائے پایا جاتا ہے کہ مکتب سہروردیہ کے مؤسس شیخ ابوالنجیب عبدالقاہر سہروردی تھے یا حضرت شہاب الدین عمر سہروردی۔ یہ ایک نیا نظریہ ہے، اس میں آج تک کسی نے اختلاف نہیں کیا۔ حضرت شیخ ابوالنجیب عبدالقاہر سہروردی، حضرت شیخ الشیوخ کے چچا اور مرشد تھے۔ مکتب سہروردیہ کی داغ بیل بھی انہوں نے ڈالی۔ پھر اس سلسلہ کو شیخ الشیوخ کی سعی و کوشش سے فروغ نصیب ہوا اور آج تک کسی نے شیخ ابوالنجیب اور شیخ الشیوخ میں فرق روا نہیں رکھا اور نہ ہی اس کی ضرورت تھی۔

---

[1] احوال و آثار شیخ بہاء الدین زکریا ملتانیؒ ص ۵

# مبالغہ آرائی

"احوال و آثار" کے مقالہ نگار نے سہروردیہ بزرگوں کے لیے "سراسر زہد و عبادت اور مجاہدہ و مداومت در آداب سنن" (الی آخرہ) لکھ کر یہ تاثر دیا ہے کہ گویا یہ حضرات راہبانہ زندگی بسر کرتے تھے اور دُنیا سے اُنہیں کوئی سروکار نہ تھا۔ حالانکہ مقالہ نگار نے ایک دُوسری جگہ پر اُنہیں "مردمانِ پولدار و متموّل بودند" کا اعزاز بخشا ہے۔ نیز مقالہ نگار نے حضرات چشت اہل بہشت و حضرات سہروردیہ کا مابہ الامتیاز یہ بتایا ہے:

"سہروردیہ با آن ہمہ تعصب معتقد بودند کہ اگر با ارباب اقتدار رابطہ داشتہ باشند می توانند کار را بطور احسن انجام بدہند و ہم می توانند از این راہ بہ مردم کمک کردہ باشند و برای ہمین منظور برخلاف چشتیہ آنان با حکمرانانِ وقت رابطۂ نزدیکی استوار ساختند۔ ولی نفوذ خود را ہمیشہ برای استفادہ رسانیدن بہ خلقِ خدا بکار بُردند"[1]

یعنی سہروردیہ اُمراء دولت سے رابطہ پیدا کر کے عوام الناس کی مشکلات حل کرتے تھے، مگر چشتی بزرگ سلاطین سے نزدیک ہونے کے باوجود عوام کی طرف متوجہ رہتے تھے، یعنی امراء سے میل جول نہیں رکھتے تھے۔

خلاصہ یہ کہ سہروردی اپنے نظامِ اوقات کے مطابق عبادت کے وقت عبادت کرتے تھے اور اُمورِ دُنیاوی کو بھی سرانجام دیتے تھے۔ سلاطین اور اُمراء سے ملاقات، اصلاحِ احوال کے لیے دُور دراز مقامات کا سفر، ازدواجی زندگی، عوام سے میل ملاقات یہ سب کچھ تھا۔ اس لیے ان پر سراسر زہد و عبادت کا فتویٰ لگانا مناسب نہیں ہے۔

**سہروردی اہلِ قلم**

کہا گیا ہے کہ سہروردیوں میں اہلِ قلم کی کمی رہی ہے:

"سلسلۂ سہروردیہ مثل چشتیہ قدیمی است و شاید از نظر امور تبلیغاتی

---

[1] ڈاکٹر شمیم محمود زیدی: "احوال و آثار شیخ بہاء الدین زکریاؒ"، ص ۱۲ ۞

بر سلسلۂ چشتیہ برتری ہم دارد ولے ولی چوں عدۂ اہل قلم بین اُنہا کم بود تا حدی خدمات مذاہبی اُنہا در پاکستان غربی و شرقی ثبت نشدہ است "

اس اقتباس کا ملخص یہ ہے کہ سلسلہ سہروردیہ سلسلہ عالیہ چشتیہ کی طرح قدیم ہے اور تبلیغی خدمات کے سبب سلسلۂ چشتیہ پر برتری رکھتا ہے۔ لیکن چونکہ اس سلسلے میں اہل قلم کم ہوئے ہیں، اس لیے ان کی تبلیغی خدمات کو جو انہوں نے شرقی اور غربی پاکستان میں انجام دی ہیں، سپرد قلم نہیں ہو سکیں۔

ہم ان دونوں سلاسل میں تقابل کے روادار نہیں۔ تبلیغی خدمات دونوں سلاسل کی اظہر من الشمس ہیں۔ حضرت خواجہ غلام فریدؒ سلسلہ شریف میں حضرت شیخ الہند اجمیری غریب نواز قدس سرہٗ سے اس طرح مخاطب ہوتے ہیں ؎

اے تازہ شدہ ایمان ز تو　　صد ذوق بہر یکجان ز تو

اسلام بہندوستان ز تو　　اے شیخ معین الدین مددے

" اسلام بہندوستان ز تو " میں سلسلہ چشتیہ کی تمام تبلیغی خدمات سمو جاتی ہیں۔ حضرات سہروردیہ اور چشتیہ نے مل کر تبلیغِ دین کی خدمات انجام دی ہیں۔ حضرت شیخ الاسلام بہاء الدین زکریا علیہ الرحمۃ اور حضرت شیخ العالم فرید الدین مسعود گنج شکر قدس سرہٗ نے اکٹھے تبلیغی دورے کئے ہیں۔ تقریباً نصف پنجاب حضرت گنج شکر کے ہاتھوں حلقہ بگوشِ اسلام ہوا ہے۔ حضرت محبوب الٰہی نظام الدین اولیاء، حضرت نصیر الدین چراغ دہلوی، حضرت گیسو دراز اور ان کے خلفاء نے دہلی سے راس کماری تک اسلام کی شمعیں روشن کیں۔

یہ دعوےٰ بھی بے اصل ہے کہ سہروردیوں میں اہلِ قلم حضرات کا فقدان تھا۔ سب سے پہلے تو یہ تسلیم کرنا ہوگا کہ چشتی حضرات کے جس قدر تذکرے متداول ہیں، سب میں سہروردی حضرات کا جگہ جگہ ذکر ملتا ہے۔ ان میں مغائرت نہیں تھی۔ انہیں سہروردیوں سے بھی پیار تھا۔ انہوں نے اپنے تذکروں کو ان کے ایمان افروز حالات سے مزین کیا ہے۔ ملاحظہ ہوں ؎

راحت القلوب، سیر الاولیاء، راحت المحبین، افضل الفوائد، فوائد الفواد، مطلوب الطالبین، جوامع الکلم۔

یہ بھی حقیقت ہے کہ سہروردیوں نے کسی زمانے میں بھی اہلِ قلم حضرات کی کمی محسوس نہیں کی۔ حضرت شیخ الشیوخ کی جناب سعدی اور حضرت شیخ الاسلام کی میر حسینی، جلال بخاری اور عراقی جیسے مصنفین کفش برادری پر ناز کرتے تھے۔ حضرت شاہ رکن عالمؒ کے مرید علی بن احمد غوری اور حضرت مخدوم جہانیاں اور سلطان حمید الدین حاکم جیسے فاضل اہلِ قلم حضرات نے کیا کچھ نہیں لکھا۔ "کنز العباد"، "ملفوظ المخدوم" اور "تذکرہ سہروردیہ" جیسی تصنیفات اسی دور میں مدون ہوئیں۔ مشرقی پاکستان میں سہروردیوں نے اشاعتِ اسلام کا جو کام کیا ہے، اسے سہیل یمنی جیسی ملفوظی تصانیف ہی میں نہیں، بلکہ سرجادوناتھ سرور اور ڈاکٹر کالیکا رنجن جیسے غیر مسلم مورخین نے بھی اپنی تاریخوں میں تفصیل سے لکھا ہے۔ کشمیر، گجرات اور وسط ہند میں سہروردیوں نے جو تبلیغی خدمات انجام دی ہیں، وہ علی شیر قانع کی تحفۃ الکرام سے ظاہر ہیں۔

مولانا جمالیؒ نے سہروردی مشائخ کا سیر العارفین کے نام سے شاندار تذکرہ مدون کیا ہے۔ خزینۃ الاصفیاء کے مصنف مفتی غلام سرور لاہوری حضرت شیخ الاسلامؒ کی اولاد سے ہیں اور سہروردی ہیں، انہوں نے اپنی تصنیف میں ہر چہار سلاسل کے مشائخ کا وضاحت کے ساتھ ذکر کیا ہے۔ اس لیے بڑے اعتماد سے کہا جاسکتا ہے کہ سہروردیوں کی تبلیغی خدمات کا کوئی بھی پہلو تشنہ نہیں ہے۔

---

# سہروردی مرکز کی اُچ میں منتقلی

کہا جاتا ہے کہ چونکہ حضرت شاہ رکن عالم رحمۃ اللہ علیہ لاولد تھے۔ اس لیے اُن کے انتقال پر رُشد و ہدایت کا مرکز ملتان سے اُچ میں منتقل ہو گیا۔ سب سے پہلے جو بزرگوار تبلیغ کے سلسلے میں اُچ تشریف لائے، وہ مخدوم سید جلال بخاریؒ تھے۔ ان کے پوتوں میں مخدوم جہانیاں جہاں گشت اور مخدوم راجن قتالؒ زیادہ معروف ہیں۔ مقالہ نگار "احوال و آثار" نے سنین کے سلسلے میں احتیاط سے کام نہیں لیا۔ تاریخ ہائے وفات ملاحظہ

ہوں :-

شیخ الاسلام صدرالدین عارف کی تاریخ وفات بالاتفاق ۲۳ر ذی الحجہ ۷۰۹ھ ہے، مگر مقالہ نگار نے ۶۸۶ھ درج کیا ہے۔

حضرت شاہ رکن عالم قدس سرہٗ کی تاریخ ولادت ۹ر رمضان ۶۴۹ھ ہے، مگر ۶۴۷ھ درج ہوئی ہے۔

حضرت سید السادات جلال بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی تاریخ وفات مقالہ میں ۶۶۰ھ درج ہے، جو اس لیے غلط ہے کہ آپ کے پیر دستگیر حضرت شیخ الاسلام بہاء الدین زکریا قدس سرہٗ ۶۶۱ھ کو فوت ہوئے۔ حضرت جلال بخاری نے آپ کا جنازہ پڑھا اور تدفین میں شریک رہے۔

حضرت مخدوم جہانیاں لکھتے ہیں کہ دادا حضور کو بعد وفات شیخ الاسلام حضرت عارف باللہ نے کچھ عرصہ اپنے پاس رکھا پھر اُچ جانے کی اجازت دی[1]۔

مفتی غلام سرور لاہوری نے آپ کی تاریخ وفات ۶۹۵ھ لکھی ہے۔

مقالہ نگار نے شیخ جمال خنداں[2] رو کو بھی آپ کا پوتا لکھا ہے جو کہ غلط ہے۔ ان کا یہ دعویٰ بھی کہ حضرت شاہ رکن عالم رحمۃ اللہ علیہ کے بعد صوفیانہ تعلیمات کا مرکز ملتان سے اُچ منتقل ہو گیا تھا، اپنے اندر کوئی وزن نہیں رکھتا۔ یہ صحیح ہے کہ حضرت شیخ الاسلامؒ کے جانشین حضرت عارف باللہ نے سید السادات جلال بخاری علیہ الرحمۃ کو اُچ تشریف لے جانے کی اجازت دے دی تھی۔ مگر اُنہوں نے ملتان کے مقابلہ میں اپنی الگ خانقاہ قائم نہیں کی تھی، بلکہ زندگی بھر اُن کا مرکزِ توجہ ملتان ہی رہا۔

حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشت شاہ رُکن عالمؒ کے خلیفہ تھے۔ وہ بھی زندگی بھر ملتان کی مسند کا احترام کرتے رہے۔ حضرت شاہ رُکن عالم کے بعد شیخ الاسلامی کا منصب حضرت مخدوم

---

[1] ملفوظ المخدوم ص ۶۶۸

[2] مقالہ نگار نے مقالہ کے صفحہ ۱۴ پر ۶۶۰ھ کو ۱۲۹۱ء سے مطابقت دی ہے۔ اس حساب سے حضرت جمال خنداںؒ کی وفات ۱۳۳۱ء کو ہونی چاہیئے۔ کیونکہ وفات کا سنہ ۷۰۰ھ ہے۔

صدرالدین محمدؒ کو ملا تھا۔ جو آپ کے بھتیجے تھے۔ شیخ الاسلامی کا عہدہ مملکتِ اسلامیہ کا سب سے بڑا دینی عہدہ تھا۔ شہاب الدین ابوالعباس احمد دمشقی المتوفی سالک الابصار فی ممالک الامصار میں شیخ مبارک کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ محمد تغلق کے زمانے میں قاضی القضاۃ اور شیخ الاسلامی کے دو مُوقر عہدے ہوتے تھے۔ جنہیں دس دس قصبات جاگیر میں ملتے تھے۔ ان کی آمدنی ساٹھ ہزار تنکہ سے کم نہ ہوتی تھی۔ قاضی القضاۃ کا کام مقدمات کی سماعت اور احکامِ سزا وغیرہ دینا تھا۔ شیخ الاسلامؒ کا کام شرع کے مطابق مسائلِ عامہ طے کرنا تھا۔ علماء و فقہائے کے جُملہ امور قاضی القضاۃ سے اور مشائخ و فقراء کے تمام معاملات شیخ الاسلام کی وساطت سے طے پاتے تھے[1]۔

حضرت شاہ رکن عالم قدس سرہٗ کے بعد جب حضرت مخدوم صدرالدین مسند نشین ہوئے، تو سلطان فیروز شاہ نے سندھ کی مہم سے واپسی پر ملتان پہنچ کر آپ سے ملاقات کی اور عرض کیا کہ آپ کے آباءِ کرام گاہے گاہے دارالسلطنت میں تشریف لاکر سلاطینِ وقت کی بزرگانہ نصائح سے راہنمائی فرمایا کرتے تھے۔ آپ بھی اُن کی سُنت کو زندہ کرنے کے لیے ضرور تشریف لایا کریں۔ شیخ کو سلطان کا یہ نیاز و انکسار بے حد پسند آیا اور دہلی آنے کا وعدہ فرما لیا۔ چنانچہ جب سلطان بنگال کی مہم سے فارغ ہو کر دہلی واپس آیا اور جشنِ استقلال منعقد کیا۔ تو اس موقع پر حضرت شیخ الاسلام صدرالدین محمد بھی تشریف لے گئے۔ حصار کے شاہی محل میں سلطان نے آپ سے شیخ الاسلامی کے منصب کو قبول کرنے کی درخواست کی اور ساتھ ہی گراں بہا خلعت، شمشیر مرصع اور زریں ہودج کا ہاتھی نذر کیا[2]۔

اس سے ظاہر ہے کہ شاہ رُکن عالم کے بعد نہ صرف مسند درویشی کی شان قائم رہی، بلکہ صاحب سجادہ کو شیخ الاسلامی کا منصب بھی نذر ہوا جو اس دَور کا سب سے بڑا دینی منصب تھا۔ حضرت مخدوم جہانیاں کی نیازمندی کا یہ عالم تھا کہ جس کسی کو مرید کرتے، فرماتے کہ تم مرید تو حضرت

---

[1] "اسلامی ہند" ص ۲۰۱

[2] تاریخ معصومی از سید محمد معصوم نامی۔ تاریخ ہند۔ از مولوی ذکاء اللہ۔ خلاصۃ الاحباب از محمد افضل

شیخ الاسلام بہاء الدین زکریا قدس سرہٗ کے ہو، مَیں تو صرف اُن کا وکیل ہوں۔

پھر فرمایا کہ جس وقت خلیفہ شیخ کی طرف سے وکالت کرتا ہے اور مرید کو اس کے حوالے کرتا ہے، تو حق تعالیٰ ایک فرشتے کو حکم کرتے ہیں کہ اس شیخ کی رُوح کو اطلاع دے کہ فلاں بن فلاں نے تیرے خلیفہ سے بیعت کی ہے۔ پس وہ شیخ اس کا ممد رہتا ہے[1]۔

حضرت مخدوم جہانیاں کی وفات کے بعد حضرت مخدوم راجن قتال ان کے جانشین قرار پائے۔ چونکہ حضرت مخدوم کی اہلیہ محترمہ اپنے بیٹے ناصرالدین محمود کو سجادہ نشین دیکھنا چاہتی تھیں۔ اس فیصلہ سے وہ ملولِ خاطر ہوئیں۔ مخدوم راجن قتال اگرچہ بی بی کے دیور تھے، لیکن اس وقت صرف اُن کے ذہن پر مُرشد کا تصوّر چھا رہا تھا اور وہ اپنے مُرشد کی اہلیہ محترمہ کو ناراض دیکھنا نہیں چاہتے تھے۔ اس لیے اُچ سے ملتان منتقل ہو گئے۔ زندگی بھر ملتان رہے۔ وفات کے بعد اُنہیں اُچ میں دفن کیا گیا۔ اس لیے یہ دعویٰ کہ شاہ رکن عالم کے بعد ملتان کی مرکزیت ختم ہو گئی تھی، صحیح نہیں۔

---

# کشمیر میں اسلام کی اشاعت

مشائخ سہرورد (کشمیر) کے ضمن میں "احوال و آثار" کی معلومات درج ذیل ہیں :۔

"شیخ بزرگ آنہا (سہروردیہ) حمزۂ کشمیری متوفی ۶۸۴ھ است۔ او مرید جلال الدین بخاری مخدوم جہانیاں جہاں گشت متوفی ۱۳۸۳ء میلادی بود۔ مے گویند شیخ خود بہ کشمیر رفتہ بود و مدتی آنجا بود و بعداً حمزۂ کشمیری را خلیفہ خود تعیین نمود۔ او در ۹۸۴ھ میلادی فوت کرد۔ بعد از او سید علی ہمدانی ایں فرقہ را رواج داد"[2]

---

[1] الدرالمنظوم، ص ۲۹۵۔

[2] احوال و آثار شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی، ص ۱۴۔

مقالہ نگار کے اس اقتباس سے حسب ذیل نتائج مرتب ہوتے ہیں :-

- حضرت مخدوم جہانیاں کشمیر گئے ۔
- مخدوم حمزہ کشمیری کو بیعت کیا اور پھر اپنا خلیفہ مقرر کیا ۔
- حضرت حمزہ کشمیری ۷۸۴ھ میں فوت ہوئے ۔
- ان کے جانشین سید علی ہمدانی ہوئے اور انہوں نے فرقہ سہروردیہ کے لیے بڑا کام کیا ۔

اب ان کے جوابات ملاحظہ فرمائیے :

مخدوم جہانیاں " جہان گشت " کہلاتے ہیں ۔ ممکن ہے وہ کشمیر تشریف لے گئے ہوں ، یہ کوئی عجیب بات نہیں ۔ البتہ مخدوم شیخ حمزہ کشمیری قدس سرہٗ کے متعلق " احوال و آثار " کی معلومات صحیح نہیں ۔ یہ بزرگوار مخدوم جہانیاں کے نہیں ، بلکہ سید جمال الدین بخاریؒ کے مرید ہیں ۔ سید جمال الدین بخاری ، حاجی سید عبدالوہاب بخاری علیہ الرحمۃ کے مرید تھے ۔ وہ حضرت مخدوم راجن قتال کے اور حضرت راجن مخدوم جہانیاں جہان گشت کے ۔ گویا آپ تین واسطوں سے مخدوم جہانیاں کے مرید ہیں ۔ آپ کی تاریخ وفات مقالہ نگار نے ۷۸۴ھ غلط لکھی ہے ۔ صحیح ۹۸۴ھ ہے ، جسے مقالہ نگار نے میلادی بنا دیا ہے ۔

مندرجہ بالا اقتباس میں یہ دعوے درست نہیں ہے کہ حضرت سید علی ہمدانیؒ نے مخدوم شیخ حمزہ کے بعد سلسلہ سہروردیہ کو فروغ دیا تھا ۔ مخدوم حمزہ کے خلفاء میں بابا داؤد خاکیؒ ، علامہ فیروز الدین ، مفتی کشمیر اور بابا روپی ریشی کا بڑا مقام ہے ۔ سلسلہ سہروردیہ کو کشمیر میں اُن کے دم قدم سے فروغ نصیب ہوا ۔

## گجرات کے سہروردی مشائخ

اس کے بعد مقالہ نگار نے گجرات (کاٹھیاواڑ) کے سہروردی مشائخ کا ذکر کیا ہے ۔ ارشاد ہوتا ہے :

" از تذکرۂ اولیائے گجرات معلوم میشود کہ شیخ حسام الدین ملتانی اہالی گجرات را بہ دین اسلام راغب کرد ، بعد از او شیخ جمال الدین آچی در ۷۳۰ھ بہ پتن آمد ، او مرید مخدوم جہانیاں جہان گشت بود در ۷۵۳ھ فوت شد "[۱]

---

[۱] احوال و آثار ، شیخ الاسلام بہاء الدین زکریا ملتانیؒ ص ۱۴۹ ، ۱۵۰ ۔

منازل الاولیاء، جس کے مصنف صوفی شیخ جہاں ہیں اور "مراۃ احمدی" کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ سب سے پہلے اس دیار کو مشرف بہ اسلام کرنے والے شیخ عبداللہ محمد تھے۔ ان کے بعد محمد تغلق کے زمانے میں شیخ حسام الدین ملتانی نے پٹن میں توحید کے چراغ روشن کئے اور ۷۳۱ھ میں فوت ہوئے۔ ان کے بعد شیخ جمال الدین اُچی تشریف لائے اور آٹھ سال مسند رشد وہدایت کو زینت دینے کے بعد ۷۴۵ھ میں راہگزائے عالم جاودانی ہوئے، لیکن سب سے زیادہ جس بزرگ نے اس ملک میں رشد وہدایت کا کام کیا ہے، مقالہ نگار نے اُنہیں نظر انداز کر دیا ہے۔ وہ حضرت مخدوم جہانیاں رحمۃ اللہ علیہ کے پوتے سید برہان الدین قطب عالم بخاری ہیں۔ اُن کے خلفاء میں مخدوم سید محمود، سید خوندمیر، سید احمد بخاری، سید حامد بخاری، سید صالح بخاری، شیخ عثمان، شیخ عبداللطیف اور حضرت شاہ عالم بخاری جیسے ہزاروں اقطاب و ابدال ہیں، جن کی کوششوں سے گجرات کی سرزمین مسبط انوار الٰہی بن گئی تھی۔

شیخین کے بارے میں احتیاط سے کام نہیں لیا گیا۔ شیخ جمال اُچی کی آمد ۷۳۷ھ اور وفات ۷۳۵ھ لکھی ہے جو کہ صحیح نہیں ہے۔ ان کی تاریخ وفات ۷۴۵ھ ہے۔

## افغانستان کے سہروردی مشائخ

احوال و آثار کے مقالہ نگار نے افغانستان کے ضمن میں صرف "آبِ کوثر" سے استفادہ کیا ہے، جیسا کہ اُن کے ذیلی حوالہ سے ظاہر ہے۔ اور پھر جدتِ بیان ملاحظہ ہو:

"تذکرہ نویسیاں نوشتہ اند"۔

گویا اُن کے نزدیک تذکرہ نویسوں کے سربراہ "آبِ کوثر" کے مؤلف صاحب ہیں۔ کیونکہ آپ نے اسی کے حوالے پر قناعت کر لی ہے۔ اب متن ملاحظہ ہو:

"یکی از مریدان شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی بہ اسم حسن افغان فرقۂ سہروردیہ را در افغانستان رواج داد[1]"۔

بلاشبہ حضرت خواجہ حسن افغان حضرت شیخ الاسلام کے محبوب مرید تھے۔ انہوں نے

---

[1] احوال و آثار، شیخ بہاء الدین زکریا، ص ۱۵ پ

اپنے قبائل میں کچھ عرصہ اصلاحِ احوال کا کام کیا تھا، مگر افغانستان میں سہروردی سلسلہ کو رواج دینے والے سید میر حسینی ہیں، جنہوں نے ہرات کو سہروردی سلسلے کی سرگرمیوں کا مرکز بنایا اور بڑا کام کیا۔

# سُہروردی سلسلے کے مفرُوضہ فرقے

سہروردیہ سلسلہ کی شریعت کے ساتھ اتنی زبردست وابستگی کے باوجود بعض تذکرہ نگاروں نے مستشرقین کے زیرِ اثر اس سلسلۂ عالیہ کو درج ذیل تین گروہوں میں تقسیم کیا ہے۔

۱۔ ملامتیہ

۲۔ باشریعت

۳۔ بے شریعت

یہ تقسیم بے اصل ہے، کیونکہ خود ایسے مصنفین نے اعتراف کیا ہے کہ سلسلۂ سہروردیہ زُہد و تقویٰ اور سُنّت و فرائض کا سختی سے پابند تھا۔ ملاحظہ ہو ایک اقتباس۔

"مکتب سہروردی سراسر زہد و عبادت و مجاہدہ و مداومت در آداب و سنن و اوراد و اذکار و رعایت فرائض بود۔"

سلسلۂ عالیہ سہروردیہ نے اپنے پیروؤں کو شدت سے شریعت مطہرہ پر عمل کرایا ہے اور کسی کو سرِ مو انحراف کرنے کی اجازت نہیں دی۔

حضرت شیخ الاسلامؒ کے عہد کا مشہور واقعہ ہے کہ ایک دفعہ خانقاہ کے درویشوں نے حالتِ بے اختیاری میں مولانا عراقی کو اشعار گنگناتے سُن لیا۔ بس پھر کیا تھا۔ پوری خانقاہ میں کہرام برپا ہو گیا۔ حضرت کی خدمت میں پہنچ کر عرض کیا۔

"حضور! ہمارے مسلک میں تو ان چیزوں کی ممانعت ہے، پھر عراقیؒ اس امر کے مرتکب کیوں ہو رہے ہیں؟"

حضرت شیخ الاسلامؒ، عراقی کی قلبی کیفیت اور سکر و مستی سے واقف تھے، فرمایا:

